# عمران سیریز

جلد نمبر
2

# بھیانک آدمی



ابن صفی

# میں نے لکھنا کیسے شروع کیا،

سورج غروب ہوتے ہی سالخوردہ محرابوں میں ابابیلیں بسیرا لینے لگتیں اور مجھے ایسا محسوس ہوتا جیسے اب باغِ سیب میں افراسیاب کی محفل سجے گی اور چالاک بن عمرو ملکہ حیرت کی کسی کنیز کے بھیس میں اسی کی سواری کے ہمراہ اس محفل میں دَر آئے گا۔

میں گھنٹوں طِلسم ہوشربا کے کرداروں کے بارے میں سوچتا رہتا۔ سات آٹھ سال کی عمر میں طلسم ہوشربا کی ساتوں جلدیں پڑھ ڈالی تھیں۔

وہ ایک بھرا پُرا قصبہ تھا، جہاں میں نے آنکھیں کھولی تھیں۔ خوشحال زمینداروں کی بستی تھی۔ ہر طرف فرصت نظر آتی.... تاش شطرنج اور گنجفے کی بازیاں جمتیں.... کچھ لوگ سیر و شکار سے جی بہلاتے.... بعض گھرانے ایسے بھی تھے جہاں زیادہ تر علم و ادب کے چرچے رہتے۔

والد مغفور کو مطالعے سے دلچسپی تھی، لہٰذا گھر میں ناولوں اور قدیم داستانوں کے ڈھیر لگے ہوئے تھے، لیکن مجھے اجازت نہیں تھی کہ ان میں ہاتھ بھی لگاؤں.... بس چوری چھپے کوئی کتاب کھسکائی اور یہ ظاہر کرتے ہوئے کہ باہر کھیلنے جارہا ہوں، چھت پر بنگلے میں ہولیا۔ سارا سارا دن گزر جاتا.... آخر ایک دن پکڑا گیا اور والدین میں ٹھن گئی، لیکن فیصلہ میرے ہی حق میں ہوا۔

والدہ نے کہا "اُن بچوں سے تو بہتر ہی ہے، جو دن بھر گلی میں گلی ڈنڈا یا گولیاں کھیلتے پھرتے ہیں۔"

پھر اس دن سے کوئی روک ٹوک نہ رہی اور میں داستانوں میں ڈوبا رہا۔ پرائمری تعلیم قصبے کے اسکول میں مکمل کرنے کے بعد سیکنڈری تعلیم کے لئے شہر جانا پڑا۔

عموماً ہوتا یہ تھا کہ زمینداروں کے بچے اردو مڈل پاس کرکے بیٹھ رہتے تھے۔ اس رویے کے پیچھے درحقیقت یہ ذہنیت کارفرما تھی کہ ہمارے بچے کو نوکری تھوڑا ہی کرنا ہے، جو بی اے، ایم اے کرائیں، لیکن میری والدہ کا خیال تھا کہ بچے کو نوکری کرنی ہو یا نہ

کرنی ہو، ہر حال میں اعلیٰ تعلیم دلائی جائے۔

بہر حال شہر آئے کچھ دنوں کے لئے مطالعے کا سلسلہ بھی منقطع ہوگیا۔ کتابوں کے ڈھیر گاؤں ہی میں رہ گئے۔

اسکول سے واپس آکر بڑی الجھن میں مبتلا رہتا۔ پھر ہوائی قلعے بننے لگتے اور خود کو طلسم ہوشربا کی حدود میں پاتا۔ کسی مظلوم جادوگرنی کے لئے کوئی کارنامہ سرانجام دے کر اس کی آنکھوں کا تارا بنتا اور اس کی مدد سے پورا مطبع و کتب خانہ منشی نول کشور کا اٹھوا منگاتا۔ دن گزرتے رہے اور میں سوچتا رہا کہ شہر تو بڑی واہیات جگہ ہوتی ہے، جہاں ڈھیروں پیسے نہ ہوں تو آدمی مطالعے کو بھی ترس جائے۔

ایک دن ایک ہم جماعت کے گھر دو کتابیں نظر آئیں۔ ایک کا نام "عذرا" تھا اور دوسری کا نام "عذرا کی واپسی" (غالباً عنایت اللہ یا کسی دوسرے بزرگ کا ترجمہ) کسی نہ کسی طرح وہ جلدیں وہیں بیٹھ کر پڑھ ڈالیں اور بالکل ہی نئے قسم کے خوابوں میں ڈوب گیا....

اب مجھے عذرا ملتی اور بڑے غور سے دیکھتی ہوئی نام پوچھتی۔ میں کہتا خاکسار کو اسرار احمد ناروی کہتے ہیں.... ٹھنڈی سانس لیتی اور بہت دردناک لہجے میں کہتی "نہیں تم قلقراطیس ہو.... میرے محبوب.... اب سے ہزاروں سال پہلے ہم دونوں نے ایک دوسرے کو چاہا تھا۔ میں غیر فانی تھی۔ تم مرگئے تھے.... تم نے پتہ نہیں کہاں کہاں کتنے جنم لئے اور میں تمہاری تلاش میں سرگرداں رہی.... اب الہ آباد میں ملے ہو.... کیا عمر ہے تمہاری....؟"

"دس سال۔" میں جواب دیتا۔

"خیر۔" وہ ٹھنڈی سانس لے کر کہتی۔ "میں دس سال اور انتظار کرلوں گی۔"

اس طرح رائیڈر ہیگرڈ نے میرے کچے ذہن پر تسلط جمالیا.... طلسم ہوشربا اور رائیڈر ہیگرڈ کے تاثرات نے آپس میں گڈمڈ ہوکر میرے لئے ایک عجیب سی ذہنی فضا مہیا کردی تھی جس میں ہمہ وقت ڈوبا رہتا۔ ایسے ایسے خواب دیکھتا کہ بس.... خوابوں اور مطالعے کا سلسلہ جاری رہا۔

پھر ایک دن میں نے بھی ایک کہانی لکھ ڈالی۔ یہ اس وقت کی بات ہے جب میں ساتویں جماعت میں پڑھ رہا تھا! یہ افسانہ میں نے ہفت روزہ "شاہد" بمبئی میں چھپنے کے لئے بھیج دیا! جناب عادل رشید اس جریدے کے ایڈیٹر تھے۔ انہوں نے مجھے کوئی معمر آدمی سمجھ کر کچھ اس طرح میرا نام کہانی کے ساتھ شائع کیا تھا۔

"نتیجہ فکر مصور جذبات حضرت اسرار ناروی۔"



کہانی چھپتے ہی میری شامت آگئی۔ گھر کے بڑوں نے کچھ اس انداز میں مخاطب کرنا شروع کردیا۔

"ابے او مصور جذبات ذرا ایک گلاس پانی لانا۔"

وقتاً فوقتاً شاہد ویکلی میں کہانیاں چھپتی رہیں زیادہ تر رومانی کہانیاں ہوتیں۔ میٹرک تک پہنچتے پہنچتے شاعری کا چسکا بھی لگ گیا۔

برصغیر کی تقسیم کے وقت میں بی اے کے پہلے سال کا متعلم تھا اس دور کے ذہنی بھونچال نے کافی عرصے تک پراگندگی اور انتشار میں مبتلا رکھا۔

۱۹۴۸ء کے اواخر تک ذہن کا تخلیقی گوشہ ویران ویران سا رہا.... پھر اچانک بعض دوستوں کی تحریک پر وہ برف پگھلی اور میں نے ماہنامہ "نکہت" الہ آباد کے لئے طنزیات کا سلسلہ شروع کردیا۔ طغرل فرغان کے نام سے متعدد طنزیہ مضامین اور افسانے لکھے۔ کچھ پیروڈیز بھی لکھیں۔ لیکن میں اس سے مطمئن نہیں تھا۔ کچھ اور کرنا چاہئے۔

جاسوسی ناولوں کا سلسلہ ۵۶ میں شروع کیا تھا.... اس کی تحریک ایک مباحثے سے ہوئی۔ ایک بزرگ کا خیال تھا کہ اردو میں صرف جنسی کہانیاں ہی مارکیٹ بنا سکتی ہیں (اُن دنوں سچ مچ اردو میں ایسی کہانیوں کا سیلاب آیا ہوا تھا)

میں اُن بزرگ سے اتفاق نہ کرسکا! میرا خیال تھا کہ اگر سوجھ بوجھ سے کام لیا جائے تو اور بھی راہیں نکل سکتی ہیں.... "کچھ اور بھی کرنا چاہئے" کا مطالبہ بالآخر پورا ہوگیا۔

تھوڑے ہی دنوں کے بعد ایک جاسوسی ماہنامے کی داغ بیل ڈالی گئی اور میں اس کے لئے ہر ماہ ایک مکمل ناول لکھنے لگا۔

اس سے قبل اردو میں صرف منشی تیرتھ رام فیروزپوری کے تراجم پائے جاتے تھے یا دو تین ناول ظفر عمر کے۔ وہ بھی ان کے اپنے نہیں تھے بلکہ مارس لیبلانک کے چند ناولوں کو مشرف بہ اسلام کرڈالا گیا تھا۔ لیکن انہوں نے اس کا اعتراف نہیں کیا تھا۔ لہٰذا بعض تذکرہ نویس آج بھی "نیلی چھتری" اور "لال کٹھور" وغیرہ کو اوریجنل سمجھ کر اُسی انداز میں ان کا ذکر کرتے ہیں۔

بہر حال جاسوسی ناول میرے لئے بالکل نئی چیز تھی۔ لہٰذا پہلی بار مجھے بھی انگریزی ہی کے دامن میں پناہ لینی پڑی۔ میرا پہلا ناول "دلیر مجرم" وکٹر گن کے ناول "آئرن سائیڈز لون ہینڈ" سے ماخوذ تھا۔ فریدی اور حمید کے کردار میری اپنی اُپج تھی۔

اس کے بعد میں نے اپنے طور پر لکھنا شروع کیا۔ لیکن حتی الامکان باہر کی آلودگیوں سے دامن بچانے کے باوجود بھی میرے آٹھ ناول کلی طور پر میرے اپنے نہیں تھے یا تو ان کے پلاٹ انگریزی سے لئے گئے ہیں یا ایک آدھ کردار باہر سے آئے ہیں۔

غالباً اپنے ناول "زمین کے ناول" کے پہلے ایڈیشن میں میں نے اُن آٹھ ناولوں کی تفصیل دی تھی۔

جی ہاں! اڑھائی سو سے زائد ناولوں میں سے صرف آٹھ ناول "ملاوٹ" والے ہیں اور بقیہ سب میرے اپنے۔

"بڑا تیر مارا ہے آپ نے ابنِ صفی صاحب! کچھ ادب کی بھی خدمت کیجئے!" یہ میرا اپنا خیال نہیں بلکہ بعض احباب کہتے ہیں۔

اُن کا خیال ہے کہ مجھے مقصدی ادب پیش کرنا چاہئے اور میرا خیال ہے کہ تفریح بجائے خود ایک مقصد ہے۔ تھکے ہوئے ذہنوں کے لئے تھوڑی سی تفریح مہیا کر دینا اگر کسی کے بس میں ہو تو اسے بھی ایک مقدس فریضہ سمجھنا چاہئے۔ اس سے قطع نظر کر کے بھی میری کہانیاں مقصدی ہوتی ہیں۔ کچھ احمق اس سلسلے میں فراری ذہنیت وغیرہ کی بات کرنے لگتے ہیں۔ انہیں شاید یہ نہیں معلوم کہ "فرار" ہی بنیادی طور پر مزید تعمیر کا باعث بنتا ہے، یکسانیت سے فرار انسانی طبیعت کا خاصہ ہے۔ اگر یہ بات نہ ہوتی تو آج آدمی بھی خرگوشوں اور گیدڑوں کی سی زندگی بسر کر رہا ہوتا۔ بتایئے اگر کوئی مثال ملتی ہو کہ گیدڑوں اور خرگوشوں نے بھیڑیوں کے خلاف مورچا لگایا ہو.... یہ آدمی ہی ہے جو مظلومانہ ذہنیت سے فرار کر کے استبداد کے آگے ڈٹ جاتا ہے۔ یکسانی سے فرار ہی آدمی کو اس ایٹمی دور تک لایا ہے۔

مجھے اس وقت بڑی ہنسی آتی ہے، جب آرٹ اور ثقافت کے علمبردار مجھ سے کہتے ہیں کہ میں ادب کی بھی کچھ خدمت کروں۔

(ان کی دانست میں شاید میں جھک مار رہا ہوں، حیات و کائنات کا کون سا ایسا مسئلہ ہے جسے میں نے اپنی کسی نہ کسی کتاب میں نہ چھیڑا ہو، لیکن میرا طریق کار ہمیشہ عام روش سے الگ تھلگ رہا ہے۔ میں بہت زیادہ اونچی باتوں اور ایک ہزار کے ایڈیشن تک محدود رہ جانے کا قائل نہیں ہوں۔ میرے احباب کا اعلیٰ و ارفع ادب کتنے ہاتھوں تک پہنچتا ہے اور انفرادی یا اجتماعی زندگی میں کس قسم کا انقلاب لاتا ہے؟)

افسانوی ادب خواہ کسی پائے کا ہو محض ذہنی فرار کا ذریعہ ہوتا ہے۔ کسی نہ کسی معیار



کی تفریح فراہم کرنا ہی اس کا مقصد ہوتا ہے، جس طرح فٹ بال کا کھلاڑی شطرنج سے نہیں بہل سکتا۔ اسی طرح ہماری سوسائٹی کے ایک بہت بڑے حصے کے لئے اعلیٰ ترین افسانوی ادب قطعی بے معنی ہے۔ تو پھر میں گنے چنے ڈرائنگ روموں کے لئے کیوں لکھوں؟ میں اسی انداز میں کیوں نہ لکھوں، جسے زیادہ پسند کیا جاتا ہے۔ شاید اسی بہانے عوام تک کچھ اونچی باتیں بھی پہنچ جائیں۔

بہت ہی بھیانک قسم کے ذہنی ادوار سے گزرتا ہوں یہاں تک پہنچا ہوں۔ ورنہ میں نے بھی آفاقیت کے گیت گائے ہیں۔ عالمی بھائی چارے کی باتیں کی ہیں، لیکن ۱۹۴۷ء میں جو کچھ ہوا۔ اس نے میری پوری شخصیت کو تہہ و بالا کر کے رکھ دیا۔ سڑکوں پر خون بہہ رہا تھا اور عالمی بھائی چارے کی باتیں کرنے والے سوکھے سہمے اپنی پناہ گاہوں میں دبکے ہوئے تھے، ہنگامہ فرو ہوتے ہی پھر پناہ گاہوں سے باہر آگئے اور چیخنا شروع کر دیا۔ "یہ نہ ہونا چاہئے تھا۔ یہ بہت برا ہوا۔" لیکن ہوا کیوں؟ تم تو بہت پہلے سے یہی چیختے رہے تھے۔ تمہارے گیت دیوانگی کے اس طوفان کو کیوں نہ روک سکے۔

میں سوچتا.... سوچتا رہا۔ آخر کار اس نتیجے پر پہنچا کہ آدمی میں جب تک قانون کے احترام کا سلیقہ نہیں پیدا ہوگا یہی سب کچھ ہوتا رہے گا۔ یہ میرا مشن ہے کہ آدمی قانون کا احترام کرنا سیکھے اور جاسوسی ناول کی راہ میں نے اسی لئے منتخب کی تھی۔ تھکے ہارے ذہنوں کے لئے تفریح بھی مہیا کرتا ہوں اور انہیں قانون کا احترام کرنا بھی سکھاتا ہوں۔ فریدی میرا آئیڈیل ہے جو خود بھی قانون کا احترام کرتا ہے اور دوسروں سے قانون کا احترام کرانے کے لئے اپنی زندگی تک داؤ پر لگا دیتا ہے۔

لیکن میری دانست میں محض جاسوسی ناولوں کا پھیلاؤ اس مشن کی کامیابی کے لئے ناکافی ہے۔ ملکی قوانین کی تعلیم کا انتظام عوامی پیمانے پر ہونا چاہئے۔ ہمارے ماہرین تعلیم نے ابھی تک اس پر دھیان نہیں دیا۔ حالانکہ یہ بے حد ضروری ہے، ایسا نصاب وضع کیا جانا چاہئے کہ ابتدائی مدارج سے ہی قانون کی تعلیم شروع کی جا سکے۔ جب قانون سے لاعلمی قانون شکنی پر سزا سے نہیں بچا سکتی تو پھر یہ ہر آدمی کا حق ٹھہرتا ہے کہ اسے کلی طور پر قوانین سے آگاہی حاصل کرنے کی سہولت بہم پہنچائی جائے۔ کیا اس مسئلے پر سنجیدگی سے غور کیا جا سکے گا؟

ابنِ صفی

عمران سیریز نمبر 4

# بھیانک آدمی

(مکمل ناول)

O

روشی اسے بہت دیر سے دیکھ رہی تھی! وہ سرِ شام ہی ہوٹل میں داخل ہوا تھا اور اب سات بج رہے تھے! سمندر کی طرف سے آنے والی ہوائیں کچھ بوجھل سی ہو گئی تھیں---!

جب وہ ہوٹل میں داخل ہوا تھا تو روشی کی میز کے علاوہ اور ساری میزیں خالی پڑی تھیں! لیکن اب ہوٹل میں تل دھرنے کی بھی جگہ نہیں تھی۔

وہ ایک خوبصورت اور جامہ زیب نوجوان تھا! لیکن یہ کوئی ایسی خاص بات نہیں تھی جس کی بناء پر روشی اس کی طرف متوجہ ہوتی! اسی ہوٹل میں اس نے اب سے پہلے درجنوں خوبصورت آدمیوں کے ساتھ سینکڑوں راتیں گذاری تھیں اور اس کی وہ حس کبھی کی فنا ہو چکی تھی، جو صنف قوی کی طرف متوجہ کرنے پر اکساتی ہے۔

روشی ایک اینگلو برمیز عورت تھی.... کبھی لڑکی بھی رہی ہو گی لیکن اب یہ بہت پرانی بات ہو چکی تھی! یہ اس وقت کی بات ہے جب سنگاپور پر جاپانیوں نے بمباری کی تھی اور جدھر جس کے سینگ سمائے تھے بھاگ نکلا تھا! روشی چودہ سال کی ایک لڑکی تھی! اس کا باپ سنگاپور کا ایک بہت بڑا تاجر تھا۔ لیکن بہت بڑے تاجر کی بیٹی ہونے کا یہ مطلب تو نہیں کہ روشی تین دن کے فاقے کے بعد ایک کپ چائے کے عوض لڑکی سے عورت نہ بن جاتی! ہو سکتا ہے کہ اس کے باپ کو ایک کپ چائے بھی میسر نہ آئی ہو کیوں کہ اس میں لڑکی سے عورت بننے کی صلاحیت تو

تھی نہیں.... بہر حال روشی اس کے انجام سے آج بھی ناواقف تھی اور اب وہ ایک پچیس سال کی پختہ کار عورت تھی! لیکن گیارہ سال قبل کی روشی نہیں تھی.... چائے کا وہ کپ اسے آج بھی یاد تھا.... اور وہ اب تک ایسے درجنوں آدمیوں کو ایک ایک کپ چائے کے لئے محتاج کر چکی تھی!۔

اب اس کے پاس ایک عمدہ سا آرام دہ فلیٹ تھا! دنیا کی ساری آسائشیں میسر تھیں اور اسے یقین تھا کہ اب وہ کبھی فاقے نہ کرے گی۔

یہ ہوٹل اس کے کاروبار کے لئے بہت موزوں تھا اور وہ زیادہ تر راتیں یہیں گزارتی تھی! یہ ہوٹل کاروبار کیلئے یوں مناسب تھا کہ بندرگاہ یہاں سے قریب تھی اور دن رات یہاں غیر ملکیوں کا تار بندھا رہتا تھا جن میں زیادہ تر سفید نسل کے لوگ ہوتے تھے.... اور یہ ہوٹل چلتا بھی انہیں کے دم سے تھا! ورنہ عام شہری ادھر کا رخ بھی نہیں کرتے تھے! مگر روشی اس بنا پر بھی اس نوجوان میں دلچسپی نہیں لے رہی تھی کہ وہ کوئی جہاز راں نہیں تھا۔

بات دراصل یہ تھی کہ وہ جب سے آیا تھا قدم قدم پر اس سے حماقتیں سرزد ہو رہی تھیں! جیسے ہی ویٹر نے پیشانی تک ہاتھ لے جاکر اُسے سلام کیا اُس ہوٹل کے سارے ویٹر آنے والے گاہکوں کو سلام کرنا ضروری خیال کرتے تھے خواہ وہ نئے ہوں خواہ پرانے، اس نے بھی باقاعدہ طور پر نہ صرف اس کے سلام کا جواب دیا بلکہ مؤدبانہ انداز میں کھڑے ہو کر اس سے مصافحہ بھی کرنے لگا اور کافی دیر تک اس کے بال بچوں کی خیریت پوچھتا رہا۔

پہلے اس نے چائے منگوائی.... اور خاموش بیٹھا رہا! حتیٰ کہ چائے ٹھنڈی ہو گئی پھر ایک گھونٹ لے کر برا سا منہ بنانے کے بعد اس نے چائے واپس کر کے کافی کا آرڈر دیا!

کافی شائد ٹھنڈی چائے سے زیادہ بدمزا معلوم ہوئی اور اس نے کچھ اس قسم کا منہ بنایا جیسے ابکائی روک رہا ہو! پھر اس نے کافی بھی واپس کر دی اور پے در پے ٹھنڈے پانی کے کئی گلاس چڑھا گیا۔

اندھیرا پھیل گیا اور ہوٹل میں برقی قمقمے روشن ہو گئے۔ لیکن اس احمق نوجوان نے شاید وہاں سے نہ اٹھنے کی قسم کھالی تھی۔

روشی کی دلچسپی بڑھتی رہی! وہ بھی اپنی جگہ پر جم سی گئی تھی!

رات کے کھانے کا وقت ہونے سے قبل ہی میز پوش تبدیل کر دیئے گئے اور میزوں پر تر و تازہ پھولوں کے گلدانوں کے ساتھ ہی ایسے گلاس بھی رکھے گئے جن میں نیپکن اڑسے ہوئے تھے۔

اس بیوقوف نوجوان نے اپنی کرسی پیچھے کھسکالی تھی اور ایک ویٹر اس کی میز بھی درست کر رہا تھا! ویٹر کے ہٹتے ہی وہ ایک گلاب کا پھول گلدان سے نکال کر سونگھنے لگا! وہ خیالات میں کھویا



ہوا سا معلوم ہو رہا تھا اور اس نے ایک بار بھی اپنے گرد و پیش نظر ڈالنے کی زحمت نہیں گوارہ کی تھی! شائد وہ وہاں خود کو تنہا محسوس کر رہا تھا!

روشی اسے دیکھتی رہی اور اب وہ نہ جانے کیوں اس میں خاص قسم کی کشش محسوس کرنے لگی تھی!.... اس نے کئی بار وہاں سے اٹھنا بھی چاہا لیکن کامیاب نہ ہوئی۔

اتنے میں کھانے کا وقت ہو گیا-- اور اس نوجوان نے کھانے کا آرڈر دیا۔ پھول ابھی تک اس کی چٹکی میں دبا ہوا تھا جیسے وہ کبھی سونگھنے لگتا اور کبھی آنکھیں بند کر کے اس طرح اسے گال سہلانے لگتا جیسے ضرور تاً ایسا کر رہا ہو۔

کھانا میز پر چن دیا گیا! لیکن وہ بدستور بے حس و حرکت بیٹھا رہا۔ وہ اب بھی کچھ سوچ رہا تھا اور ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ویٹر کے آنے اور کھانے کی موجودگی کا اسے علم ہی نہ ہو!

روشی اب بھی اسے دیکھ رہی تھی۔ اچانک اس نے دیکھا کہ وہ گلاب کا پھول شوربے میں ڈبو رہا ہے اور پھر وہ اسے چبا بھی گیا۔ لیکن دوسرے ہی لمحہ میں اس نے اتنا برا سا منہ بنایا کہ روشی کو بیساختہ ہنسی آگئی۔ اس کے منہ سے کچلے ہوئے پھول کے ٹکڑے پھسل پھسل کر گر رہے تھے۔

”بوائے۔“ اس نے رو دینے کے سے انداز میں ویٹر کو آواز دی اور کئی لوگ چونک کر اسے گھورنے لگے! ڈائننگ ہال اب کافی آباد ہو چکا تھا۔ شائد پانچ میزیں خالی ہوں گی۔

”سب چوپٹ“ اس نے ویٹر سے گلوگیر آواز میں کہا۔ ”سب لے جاؤ.... بل لاؤ!“

”بات کیا ہے جناب!“ ویٹر نے مؤدبانہ پوچھا۔

”بات کچھ نہیں۔ سب مقدر کی خرابی ہے.... آج کسی چیز میں بھی مزا نہیں مل رہا!“ نوجوان نے مسکین صورت بنا کر کہا ”بل لاؤ“

ویٹر برتن سمیٹ کر واپس چلا گیا! لیکن اسے واپس آنے میں دیر نہیں لگی! نوجوان نے طشتری میں رکھے ہوئے پرچے پر نظر ڈالی اور اپنی جیبیں ٹٹولنے لگا!۔

پھر دیکھتے ہی دیکھتے اس کی جیبوں سے نوٹوں کی کئی گڈیاں نکل آئیں۔ جنہیں وہ میز پر ڈالتا ہوا کھڑا ہو گیا اور اب وہ اپنی اندرونی جیبیں ٹٹول رہا تھا۔

آخر اس نے ایک کھلی ہوئی گڈی نکالی اور اس میں سے سو کا ایک نوٹ کھینچ کر طشتری میں رکھ دیا۔

روشی کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئی تھیں اور وہ نوجوان بڑی لاپروائی سے میز پر پڑی ہوئی نوٹوں کی گڈیوں کو کوٹ کی جیبوں میں ٹھونس رہا تھا۔

روشی نے چاروں طرف نظر دوڑائی اور اس نے دیکھا کہ ڈائننگ ہال کے سارے لوگ اس احمق کو بری طرح گھور رہے ہیں.... اسے وہاں کچھ بُرے لوگ بھی دکھائی دیئے جو للچائی ہوئی

نظروں سے اسے دیکھ رہے تھے۔

روشی اپنی جگہ سے اٹھی اور آہستہ آہستہ چلتی ہوئی اس احمق کی میز کے قریب پہنچ گئی۔ وہ جانتی تھی کہ اس کا کیا حشر ہونے والا ہے۔ ڈائننگ ہال کے بعد دوسرے ہی کمرے میں بہت ہی اعلیٰ پیمانے پر جوا ہوتا تھا!۔۔ وہ جانتی تھی کہ ابھی دو تین دلال اسے گھیر کر اس کمرے میں لے جائیں گے.... اور وہ چند گھنٹوں کے اندر ہی کوڑی کوڑی کو محتاج ہو جائے گا۔

"کہو طوطے اچھے تو ہو!" روشی نے نوجوان کے شانے پر ہاتھ رکھ کر اتنے بے تکلفانہ انداز میں کہا جیسے وہ نہ صرف اس سے واقف ہو بلکہ دونوں گہرے دوست بھی ہوں۔

نوجوان چونک کر اسے احمقوں کی طرح دیکھنے لگا۔ اس کے ہونٹ کھلے ہوئے تھے اور آنکھیں حیرت سے پھیل گئی تھیں۔

"اب تم کہو گے کہ میں نے تمہیں پہچانا ہی نہیں۔" روشی اٹھلا کر بولی اور کرسی کھینچ کر بیٹھ گئی۔ دوسری طرف قمار خانے کے دلال ایک دوسرے کو دیکھ کر مسکرا رہے تھے۔

"آہا! کیا تمہیں بولنا نہیں آتا!" روشی پھر بولی۔

"مم.... دو.... ہپ!" نوجوان ہکلا کر رہ گیا۔

"تم شاید پاگل ہو!" وہ میز پر کہنیاں ٹیک کر آگے جھکتی ہوئی آہستہ سے بولی! "اس خطرناک علاقے میں اپنی امارت جتاتے پھرنے کا یہی مطلب ہو سکتا ہے!"

"خطرناک علاقہ!" نوجوان آنکھیں پھاڑ کر کرسی کی پشت سے ٹک گیا۔

"ہاں میرے طوطے! کیا تم پہلی بار یہاں آئے ہو۔"

نوجوان نے اثبات میں سر ہلا دیا۔

"کیوں آئے ہو!"

"اس نے یہیں ملنے کا وعدہ کیا تھا!" نوجوان نے شرما کر کہا۔

"کس نے!.... کیا کوئی لڑکی ہے!"

نوجوان نے پھر سر ہلا دیا! لیکن اس بار اس نے شرم کے مارے اس سے آنکھیں نہیں ملائیں! وہ کسی ایسی کنواری لڑکی کی طرح لجا رہا تھا جس کے سامنے اس کی شادی کا تذکرہ چھیڑ دیا گیا ہو!

روشی نے اس پر ترحم آمیز نظر ڈالی۔

"اگر اس نے یہاں ملنے کا وعدہ کیا تھا تو وہ کوئی اچھی لڑکی نہیں ہو سکتی!"

"کیوں!" نوجوان چونک کر بولا۔

"لیکن یہ تو بتاؤ کہ تم اتنے روپے کیوں ساتھ لئے پھر رہے ہو!" روشی نے اس کے سوال کو



نظر انداز کرتے ہوئے پوچھا۔

"جب تک اتنی ہی رقم میری جیب میں نہ ہو.... میں گھر سے باہر نہیں نکلتا۔"

اچانک ایک دلال نے روشی کو اشارہ کیا! غالباً اس اشارے کا یہی مطلب تھا کہ اسے قمار خانے لے چلو!.... لیکن روشی نے اس کی طرف سے منہ پھیر لیا۔

"تب تو پھر ہو سکتا ہے کہ یہ تمہاری زندگی کی آخری رات ہو۔" روشی نے نوجوان سے کہا۔

"کیوں خواہ مخواہ ڈرا رہی ہو!" نوجوان خوف زدہ سی آواز میں بولا۔ "میں یونہی بڑا بدنصیب آدمی ہوں۔ پیٹ بھر کر کھانا نہیں کھا سکتا! کوئی چیز ٹھنڈی معلوم ہوتی ہے اور کوئی چیز کڑوی! بڑا تھرڈ کلاس ہوٹل ہے میرے نانا کے گاؤں والی سرائے میں یہاں سے بدرجہا بہتر کھانا ملتا ہے۔"

روشی عجیب نظروں سے اسے دیکھ کر رہ گئی۔ کچھ دیر خاموش رہی پھر وہ اٹھتا ہوا بولا۔ "اچھا اب میں جاؤں گا۔"

"شائد تم اس شہر کے ہی نہیں ہو!" روشی نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔

"کیا تم غیب کی باتیں بھی بتا سکتی ہو!" نوجوان کے لہجے میں حیرت تھی! وہ پھر بیٹھ گیا!

"یہاں سے نکلنے کے بعد تمہیں سڑک تک پہنچنے کے لئے ایک ویرانہ طے کرنا پڑے گا!" روشی نے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ تم چیخ بھی نہ سکو اور کئی انچ لمبا ٹھنڈا لوہا تمہارے جسم میں اتر جائے۔"

"میں نہیں سمجھا۔"

"تم باہر مار ڈالے جاؤ گے بدھو!" روشی دانت پیس کر بولی۔ "کیا تم نے اس علاقے کی ہولناک وارداتوں کے متعلق اخبارات میں بھی نہیں پڑھا۔"

"میں کچھ نہیں جانتا!" نوجوان نے بے چینی سے پہلو بدل کر کہا۔

"وہ لڑکی کس وقت آئے گی!"

"اوہ اب تو آٹھ بج گئے! اس نے سات بجے ملنے کا وعدہ کیا تھا!"

"تم اسے کب سے جانتے ہو!"

"کل سے!"

"کیا مطلب!"

"ہاں ہاں کل سے! کل وہ مجھے ریلوے ویٹنگ روم میں ملی تھی!"

"اور تم آج یہاں دوڑے آئے! واقعی بدھو ہو۔"

"بات یہ ہے.... کک.... کہ...."

"فضول باتیں نہ کرو! تمہارے لئے دونوں صورتیں خطرناک ہیں۔ لیکن ایک میں جان

جانے کا خدشہ نہیں! البتہ لٹ ضرور جاؤ گے!"

"تمہاری کوئی بات میری سمجھ میں نہیں آ رہی!"

"باہر پھیلے ہوئے اندھیرے پر ایک خطرناک آدمی کی حکومت ہے اور وہ آدمی بعض اوقات یونہی تفریحاً بھی کسی نہ کسی کو ضرور قتل کر دیتا ہے! مگر تم.... تم تو سونے کی چڑیا ہو اس لئے تمہیں جان و مال دونوں سے ہاتھ دھونے پڑیں گے۔"

"کس مصیبت میں پھنس گیا!" نوجوان نے گلوگیر آواز میں کہا۔

"جب تک میں کہوں خاموشی سے یہیں بیٹھے رہو!" روشی نے کہا۔

"لیکن.... تم نے یہاں بھی کسی خطرے کا تذکرہ کیا تھا۔"

"یہاں تم لٹ جاؤ گے پیارے طوطے!" روشی نے مسکرا کر پلکیں جھپکاتے ہوئے کہا۔

"ادھر جوا ہوتا ہے اور جوئے خانے کے دلال تمہاری تاک میں ہیں۔"

"واہ.... وا...." احمق نے ہنس کر کہا۔ "یہ تو بڑی اچھی بات ہے! میں جوا کھیلنا پسند کروں گا! مجھے وہاں لے چلو!"

"اوہ! میں سمجھی! تم یہاں جوا کھیلنے آئے ہو!"

"نہیں.... یہ بات نہیں.... اف وہ ابھی تک نہیں آئی.... ارے بھئی قسم لے لو.... میں جوا کھیلنے کی نیت سے نہیں آیا تھا! مگر اب کھیلوں گا ضرور۔ ایسے مواقع روز روز نہیں ملتے!"

"یعنی تم حقیقتاً جواری نہیں ہو!"

"نہیں! میں یہ بھی نہیں جانتا کہ جوا کھیلا کس طرح جاتا ہے۔"

"تب پھر کیسے کھیلو گے!"

"بس کسی طرح! صرف ایک بار تجربے کے لئے کھیلنا چاہتا ہوں! سچ کہتا ہوں ایسا موقع پھر کبھی نہیں ملے گا!"

"کیسا موقع!"

"بات یہ ہے!" احمق آگے جھک کر رازدارانہ انداز میں بولا۔ "نہ یہاں ڈیڈی ہیں اور نہ ممی!"

روشی بے اختیار ہنس پڑی۔ لیکن اس نوجوان کے چہرے پر حماقت آمیز سنجیدگی دیکھ کر خود بھی سنجیدہ ہو گئی اور نہ جانے کیوں اس وقت وہ خود کو بھی بیوقوف محسوس کرنے لگی تھی۔

"ڈیڈی اور ممی!" نوجوان پھر بولا "مجھے کڑی پابندیوں میں رکھتے ہیں! لیکن میں دنیا دیکھنا چاہتا ہوں۔ میں اب بڑا ہو گیا ہوں نا.... ہے کہ نہیں!.... دیکھ لو وہ اب تک نہیں آئی...."

"میں تمہیں جوا نہ کھیلنے دوں گی! سمجھے!"



"کیوں!.... واہ.... اچھی رہی! تم ہو کون مجھے روکنے والی۔ میں نے آج سے پہلے کبھی تمہیں دیکھا تک نہیں۔"

"تم جوا نہیں کھیلو گے!" روشی اپنا اوپری ہونٹ بھینچ کر بولی!

"دیکھتا ہوں۔ تم کیسے روکتی ہو مجھے!"

اتنے میں قمار خانے کا ایک دلال اپنی جگہ سے اٹھ کر ان کی میز کی طرف بڑھا۔ صورت ہی سے خطرناک آدمی معلوم ہو رہا تھا! چہرے پر گھنی مونچھیں تھیں اور خفیف سے کھلے ہوئے ہونٹوں سے اس کے دانت دکھائی دیتے تھے! آنکھوں سے درندگی جھانک رہی تھی! وہ ایک کرسی کھینچ کر روشی کے سامنے بیٹھ گیا۔

"کیا یہ تمہارے دوست ہیں!" اس نے روشی سے پوچھا۔

"ہاں!" روشی کے لہجے میں تلخی تھی۔

"کیا پہلی بار یہاں آئے ہیں۔"

"ہاں.... ہاں!" روشی جھلا گئی۔

"ناراض معلوم ہوتی ہو!" وہ لگاوٹ کے سے انداز میں بولا!

"جاؤ! اپنا دھندا دیکھو! یہ جواری نہیں ہے!"

"میں ضرور جوا کھیلوں گا!" احمق نے میز پر گھونسہ مار کر کہا! "تم مجھے نہیں روک سکتیں! سمجھیں!"

"اوہ یہ بات ہے!" دلال روشی کو گھورنے لگا! اس کی آنکھوں میں کینہ توزی کی جھلک تھی۔

پھر وہ احمق کی طرف مڑ کر بولا۔ "نہیں مسٹر آپ کو کوئی نہیں روک سکتا! آپ جیسے خوش قسمت لوگ یہاں سے ہزاروں روپے بٹور کر لے جاتے ہیں اور ان کی یہ کشادہ پیشانی آہاہا.... فتح مندی اور نصیب وری کی نشانی ہے! میرے ساتھ آئیے۔ میں آپ کو یہاں کھیلنے کے گر بتاؤں گا۔ جیت پر صرف پندرہ روپے فیصدی کمیشن.... بولئے ٹھیک ہے نا!"

"بالکل ٹھیک ہے یار!" احمق اس کے پھیلے ہوئے ہاتھ پر ہاتھ مارتا ہوا بولا۔ "اٹھو۔"

روشی وہیں بیٹھی رہ گئی اور وہ دونوں اٹھ کر قمار خانے کی طرف چلے گئے۔

O

روشی خواہ مخواہ بور ہو رہی تھی! اسے تکلیف پہنچی تھی! نہ جانے کیوں؟ وہ جہاں تھی وہیں بیٹھی رہی! اس کے ذہن میں آندھیاں سی اٹھ رہی تھیں۔ بڑی عجیب بات تھی! آج اس سے

پہلی ملاقات تھی۔ وہ بھی زبردستی کی! لیکن اس کے باوجود بھی وہ محسوس کر رہی تھی جیسے اس احمق کے روپئے کی بناء پر برسوں پرانی دوستی ٹوٹ گئی ہو! اس نے اس کا کہنا کیوں نہیں مانا! اس کی بات کیوں رد کر دی۔

پھر اسے اپنی اس حماقت پر ہنسی آنے لگی۔ آخر وہ اسے منع کرنے والی ہوتی ہی کون ہے!... پتہ نہیں.... وہ کون ہے۔ کہاں سے آیا ہے؟ کل کہاں ہوگا؟ ایسے آدمی کے لئے اس قسم کا جذبہ رکھنا حماقت نہیں تو اور کیا ہے اس سے پہلے ایک نہیں سینکڑوں آدمیوں سے مل چکی تھی! اور انہیں اچھی طرح لوٹتے وقت بھی اس کے دل میں رحم کا جذبہ نہیں بیدار ہوا تھا۔ لیکن اس احمق نوجوان کو دوسروں کے ہاتھوں لٹتے دیکھ کر نہ جانے کیوں اس کی انسانیت جاگ اٹھی تھی! اسے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے اس کا کوئی نالائق لڑکا اس کا دل توڑ گیا ہو۔

"وہ جہنم میں جائے!" وہ آہستہ سے بڑبڑائی اور ویٹر کو بلا کر ایک پگ وہسکی کا آرڈر دیا۔

پھر اس نے اس طرح اپنے سر کو جھٹکا دیا جیسے اس احمق کے تصور سے پیچھا چھڑانا چاہتی ہو۔

اس نے سوچا کہ وہ پی چکنے کے بعد یہاں سے اٹھ ہی جائے گی! ضرور اٹھ جائے گی۔

لیکن اٹھ جانے کا تہیہ کر لینے کے باوجود بھی وہ وہیں بیٹھی رہی.... سوچتی رہی.... اسی احمق نوجوان کے متعلق.... ایک گھنٹہ گزر گیا اور پھر وہ اسے دوبارہ دکھائی دیا۔

وہ قمار خانے کے دروازے میں کھڑا اپنے چہرے سے پسینہ پونچھ رہا تھا دونوں کی نظریں ملیں اور وہ تیر کی طرح اس میز کی طرف آیا۔

"تم ٹھیک کہتی تھیں!" وہ ایک کرسی پر بیٹھ کر ہانپتا ہوا بولا۔ "میں نے تین ہزار روپے کھو دیئے!"

روشی اسے گھورتی رہی پھر دانت پیس کر بولی۔ "جاؤ چلے جاؤ! ورنہ الٹا ہاتھ رسید کر دوں گی۔"

"نہیں.... میں نہیں جاؤں گا.... تم نے کہا تھا کہ باہر خطرہ ہے!"

روشی خاموش ہو گئی۔ وہ کچھ سوچ رہی تھی۔!

"بتاؤ میں کیا کروں۔" احمق نے پھر کہا۔

"جہنم میں جاؤ۔"

"میں بھی کتنا گدھا ہوں!" احمق خود سے بولا "بھلا یہ بیچاری کیا بتائے گی۔"

احمق کرسی سے اٹھ گیا! روشی بُری طرح جھلائی ہوئی تھی! اس نے ذرہ برابر بھی پرواہ نہ کی۔ وہ اسے باہر جاتے دیکھتی رہی۔ حتیٰ کہ وہ صدر دروازے سے گذر گیا!

اچانک اس کے خیالات کی رو پلٹی اور وہ پھر اس کیلئے بے چین ہو گئی! اس کے ذہن میں با



کے اندھیرے کا تصور رینگنے لگا اور وہ مضطربانہ انداز میں کھڑی ہو گئی!-- وہ پھر اس احمق کے متعلق سوچ رہی تھی! اس نے صرف تین ہزار گنوائے تھے لیکن اس کے بعد بھی اس کی جیبوں میں کافی رقم ہو گی! وہ بڑے نوٹوں کی کئی گڈیاں تھیں.... یقیناً تیس یا چالیس ہزار ہو سکتا ہے یا اس سے بھی زیادہ--!

اس نے بڑی تیزی سے اپنا وینٹی بیگ اٹھایا اور ہوٹل سے نکل گئی۔ باہر اندھیرے کی حکمرانی تھی۔ کافی فاصلے پر اسے ایک تاریک سایہ نظر آ رہا تھا! متحرک سایہ.... جو اس احمق کے علاوہ اور کوئی نہیں ہو سکتا تھا.... سامنے چھوٹے چھوٹے ٹیلے تھے اور بائیں طرف گھنی جھاڑیوں کا سلسلہ میلوں تک پھیلا ہوا تھا۔ سڑک تک پہنچنے کے لئے ان ٹیلوں کے درمیان سے گزرنا ضروری تھا! لیکن موجودہ حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ وقت اس کے لئے موزوں نہیں تھا! خود پولیس اس علاقے کو خطرناک قرار دے چکی تھی!

روشی دل ہی دل میں خود کو برا بھلا کہہ رہی تھی۔ کیوں نہ اس نے اس کو ادھر جانے سے باز رکھا۔ اس نے اسے وہ راستہ کیوں نہ بتا دیا جو بندرگاہ کی طرف جاتا تھا۔

اب وہ اس الجھن میں پڑ گئی تھی وہ اسے کس طرح آواز دے۔ وہ اس کے نام سے بھی واقف نہیں تھی!

اچانک اسے تھوڑے ہی فاصلہ پر ایک دوسرا سایہ دکھائی دیا جو پہلے سائے کے پیچھے تھا اور یک بیک کسی ٹیلے کی اوٹ سے نمودار ہوا تھا! پھر اس نے اسے اگلے سائے پر جھپٹتے دیکھا-- اور وہ اپنی بے ساختہ قسم کی چیخ کو کسی طرح نہ دبا سکی، جو اس کے سنبھلنے سے پہلے ہی سناٹے میں دور تک لہراتی چلی گئی تھی!

دونوں سائے گتھے ہوئے زمین پر گرے.... پھر ایک فائر ہوا اور ایک سایہ اچھل کر جھاڑیوں کی طرف بھاگا۔

روشی بدحواسی میں سیدھی دوڑی چلی گئی۔

اس نے تاروں کی چھاؤں میں ایک آدمی کو زمین پر پڑے دیکھا.... دوسرا غائب ہو چکا تھا۔

اسے یقین تھا کہ وہ اس احمق آدمی کے علاوہ اور کوئی نہیں ہو سکتا....

"کیا ہوا!" وہ بوکھلائے ہوئے انداز میں اس پر جھک پڑی۔

"نیند آ رہی ہے!" احمق نے تھرائی ہوئی آواز میں جواب دیا۔

"اٹھو!" وہ اسے جھنجھوڑنے لگی۔ "بھاگو پوری قوت سے ہوٹل کی طرف بھاگو!"

احمق اچھل کر کھڑا ہو گیا اور پھر اس نے بڑی پھرتی سے روشی کو کندھے پر لاد کر ہوٹل کی

طرف بھاگنا شروع کر دیا۔ روشی "ارے ارے" ہی کرتی رہ گئی!

پھر تھوڑی ہی دیر بعد دونوں ایک دوسرے کے سامنے کھڑے ہانپ رہے تھے اور وہ ہوٹل کے صدر دروازے کے قریب تھے! فائر اور چیخ کی آواز سن کر یہاں پہلے ہی سے بھیڑ اکٹھی ہو گئی تھی!

"کہیں چوٹ تو نہیں آئی۔" روشی نے اس سے پوچھا۔

"چوٹ آئی نہیں بلکہ ہو گئی! میں اس وقت کوڑی کوڑی کو محتاج ہوں!"

ہوٹل کا منیجر انہیں اندر لایا اور سیدھا اپنے کمرے میں لیتا چلا گیا۔

"آپ نے بڑی غلطی کی ہے!" اس نے احمق سے کہا۔

"ارے جناب! میں شام کو ادھر ہی سے آیا تھا!"

"کیا آپ نے سڑک کے کنارے لگے ہوئے بورڈ پر نظر نہیں ڈالی تھی جس پر تحریر ہے کہ سات بجے کے بعد اس طرف جانے والوں کی جان و مال کی حفاظت نہیں کی جا سکتی! یہ بورڈ محکمہ پولیس کی طرف سے نصب کرایا گیا ہے۔"

"میں نے نہیں دیکھا تھا!"

"کتنی رقم گئی!" منیجر نے متاسفانہ لہجے میں پوچھا۔

"سینتالیس ہزار---!"

"میرے خدا!" منیجر کی آنکھیں متحیرانہ انداز میں پھیل گئیں!

"اور تین ہزار آپ کے قمار خانے میں ہار گیا۔"

"مجھے افسوس ہے!" منیجر نے مغموم انداز میں کہا۔ "مگر جوا تو مقدر کا کھیل ہے ہو سکتا ہے کل آپ چھ ہزار کی جیت میں رہیں۔"

"اٹھو یہاں سے!" روشی احمق کا ہاتھ کھینچتی ہوئی بولی۔

وہ دونوں منیجر کے کمرے سے باہر نکل آئے۔ ایک بار پھر لوگ ان کے گرد اکٹھا ہونے لگے تھے! لیکن روشی اسے ان کے نرغے سے صاف نکال لے گئی۔

وہ دوسری طرف کے دروازے سے پیدل بندرگاہ کی طرف جا رہے تھے۔

"کیوں طوطے اب کیا خیال ہے۔" روشی نے اس سے پوچھا۔

"اب خیال یہ ہے کہ میں اپنے روپے وصول کئے بغیر یہاں سے نہیں جاؤں گا! پچاس ہزار کی رقم تھوڑی نہیں ہوتی...."

"لیکن تم اتنی رقم لے کر آئے ہی کیوں تھے۔"



"مجھے پچاس بھینسیں خریدنی تھیں!"

"بھینسیں!"

"ہاں بھینسیں-- اور میں ان بھینسوں کے بغیر واپس نہیں جا سکتا کیوں کہ میرے ڈیڈی ذرا غصہ ور قسم کے آدمی ہیں!"

"کیا وہ بھینسوں کی تجارت کرتے ہیں!"

"نہیں۔ انہیں بھینسوں سے عشق ہے!" احمق نے سنجیدگی سے کہا اور روشی بے ساختہ ہنس پڑی۔

"ہائیں تم مذاق سمجھی ہو کیا!" احمق نے حیرت سے کہا۔ "یہ حقیقت ہے کہ وہ اپنے گرد و پیش زیادہ سے زیادہ بھینسیں دیکھ کر بے حد خوش ہوتے ہیں!"

"وہ اور کیا کرتے ہیں! یعنی ذریعہ معاش کیا ہے!"

"یہ تو مجھے نہیں معلوم!"

"تم پاگل تو نہیں ہو!" روشی نے پوچھا۔

"پتہ نہیں!"

"اب تمہارے پاس کتنی رقم ہے۔"

"شاید ایک چونی! رقم کی فکر نہ کرو۔ میں ایک ایک پائی وصول کرلوں گا!"

"کس سے!"

"جس نے چھینی ہے اس سے!"

"طوطے تم بالکل گدھے ہو!" روشی ہنسنے لگی۔ "پتہ نہیں زندہ کیسے ہو! وہ آدمی اپنے شکاروں کو زندہ نہیں چھوڑتا۔"

"وہ آخر ہے کون!"

"کوئی نہیں جانتا۔ پولیس والے اس علاقے میں قدم رکھتے ہوئے تھراتے ہیں! وہ اب تک نہ جانے کتنے آفیسروں کو جان سے مار چکا ہے۔"

"ہو سکتا ہے.... مگر میں اپنے روپے وصول کرلوں گا۔"

"کس طرح بڈھے طوطے۔"

"کل سر شام ہی ان جھاڑیوں میں چھپ جاؤں گا۔"

روشی بے تحاشہ ہنسنے لگی!

"طوطے تم سچ مچ پاگل ہو!" اس نے کہا۔ "یہ بتاؤ تمہارا قیام کہاں ہے!"

"ہوٹل لبرا سکا میں!"

"لیکن اب تمہاری جیبیں خالی ہو چکی ہیں! وہاں کیسے رہو گے۔"

"اس کی فکر نہیں! وہاں سے کسی خیراتی مسافر خانے میں چلا جاؤں گا، لیکن بھینسوں کے بغیر واپسی ناممکن ہے!"

روشی خاموش ہو گئی۔ بندرگاہ کے قریب پہنچ کر اس نے ایک ٹیکسی رکوائی۔

"چلو بیٹھو!"

"مجھے بھوک لگ رہی ہے!"

"تو اب تم چاہتے ہو کہ میں تمہیں کھانا بھی کھلاؤں۔" روشی اسے ٹیکسی میں دھکیلتی ہوئی بولی۔

وہ دونوں بیٹھ گئے اور ٹیکسی چل پڑی۔

"تم یہ نہ سمجھو کہ میں مفلس ہوں-- میں نے یہ کہا تھا کہ میری جیب میں ایک چونی ہے۔ لیکن ٹھہرو میں الو نہیں ہوں! پردیس میں اپنا سارا روپیہ ایک جگہ نہیں رکھتا!"

احمق خاموش ہو کر اپنے جوتے کا فیتہ کھولنے لگا-- اس نے دونوں جوتے اتار دیئے اور انہیں الٹا کر کے جھٹکنے لگا! دوسرے لمحے میں اس کے ہاتھ پر دو نوٹوں کی گڈیاں تھیں!"

"یہ ڈھائی ہزار ہیں!" احمق نے بڑی سادگی سے کہا۔

"اگر اب میں انہیں ہتھیالوں تو!" روشی مسکرا کر بولی۔

"تم ہرگز ایسا نہیں کر سکتیں۔ میں تمہیں ڈرادوں گا۔"

"ڈرادو گے!"

"ہاں میرے پاس ریوالور ہے اور میں نے اس آدمی پر بھی فائر کیا تھا۔"

"کیا تمہارے پاس لائسنس ہے۔"

"میں لائسنس وغیرہ کی پرواہ نہیں کرتا.... یہ دیکھو میں جھوٹ نہیں کہہ رہا۔"

احمق نے جیب سے ریوالور نکال کر روشی کی طرف بڑھا دیا-- اور روشی بے تحاشہ ہنسنے لگی! ریوالور کی چرخی میں پٹاخوں کی ریل چڑھی ہوئی تھی اور وہ ساڑھے چار روپے والا ٹوائے ریوالور تھا۔

"طوطے!" اس نے سنجیدگی سے کہا۔ "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم آدمیوں کے کس ریوڑ سے تعلق رکھتے ہو!"

"دیکھو! تم بہت بڑھی جا رہی ہو۔" احمق غصے میں بولا۔ "ابھی تک تم مجھے طوطا کہتی رہی ہو لیکن میں کچھ نہیں بولا تھا.... لیکن اب جانور کہہ رہی ہو!"

"نہیں میں نے جانور تو نہیں کہا۔"

"پھر ریوڑ کا اور کیا مطلب ہوتا ہے! بھینس میرے ڈیڈی کی ایک کمزوری ہے! میری نہیں!"



"پھر بھی تم طوطے سے مشابہت رکھتے ہو!" روشی نے چھیڑنے والے انداز میں کہا۔

"ہرگز نہیں رکھتا.... تم جھوٹی ہو.... تم اسے ثابت نہیں کر سکتیں کہ میں طوطے سے مشابہت رکھتا ہوں۔"

"پھر کبھی ثابت کر دوں گی! یہ بتاؤ کہ تم....!"

لیکن جملہ پورا ہونے سے قبل ہی اس کی آواز ایک بے ساختہ قسم کی چیخ میں تبدیل ہو گئی! برابر سے گزرتی ہوئی ایک کار سے فائر ہوا تھا۔

"روکو.... ڈرائیور.... روکو۔" احمق چیخا۔

کار ایک جھٹکے کے ساتھ رک گئی۔ ڈرائیور پہلے ہی خوف زدہ ہو گیا تھا--!

دوسری کار فراٹے بھرتی ہوئی اندھیرے میں گم ہو گئی۔ اس کی عقبی سرخ روشنی بھی غائب تھی! احمق روشی پر جھکا ہوا تھا۔

"عورت.... اے عورت.... ارر.... لل.... لڑکی!" وہ اسے جھنجھوڑ رہا تھا۔

روشی کی آنکھیں کھلی ہوئی تھیں اور وہ اس طرح ہانپ رہی تھی۔ جیسے گھونسلے سے گرا ہوا چڑیا کا بچہ ہانپتا ہے!

عمران کے جھنجھوڑنے پر بھی اس کے منہ سے آواز نہ نکلی۔

"ارے کچھ بولو بھی.... کیا گولی لگی ہے۔"

روشی نے نفی میں سر ہلا دیا۔

یہ حقیقت تھی کہ وہ صرف سہم گئی تھی! اس نے قریب سے گزرتی ہوئی کار کی کھڑکی میں شعلے کی لپک دیکھی تھی.... اور پھر فائر کی آواز.... ورنہ گولی تو شاید ٹیکسی کی چھت پر پھسلتی ہوئی دوسری طرف نکل گئی تھی۔

"یہ کیا تھا صاحب!" ڈرائیور نے سہمی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"پٹاخہ....!" احمق سر ہلا کر بولا۔ "میرے ایک شریر دوست نے مذاق کیا ہے!.... چلو آگے بڑھاؤ! ہاں.... لیکن اندر کی روشنی بجھا دو۔ ورنہ وہ پھر مذاق کرے گا۔"

پھر وہ روشی کا شانہ تھپکتا ہوا بولا۔ "گھر کا پتہ بتاؤ.... تاکہ تمہیں وہاں پہنچا دوں!"

روشی سنبھل کر بیٹھ گئی! اس کی سانسیں ابھی تک چڑھی ہوئی تھیں!

"کیا یہ وہی ہو سکتا ہے!" احمق نے آہستہ سے پوچھا۔

"پتہ نہیں۔" روشی ہانپتی ہوئی بولی۔

"تو اب یہ مستقل طور پر پیچھے پڑ گیا!" احمق نے بڑے بھولے پن سے پوچھا۔

"اوہ.... طوطے! اب میری زندگی بھی خطرے میں ہے!"

"ارے.... تمہاری کیوں!"

"وہ پاگل ہے جس کے بھی پیچھے پڑ جائے ہر حال میں مار ڈالتا ہے! ایسے کیس بھی ہو چکے ہیں کہ بعض لوگ اس کے پہلے حملے سے بچ جانے کے بعد دوسرے حملے میں مارے گئے ہیں!"

"آخر وہ ہے کون؟ اور کیا چاہتا ہے؟ روپے تو چھین چکا! پھر اب کیا چاہئے؟"

"میں نہیں جانتی کہ وہ کون ہے اور کیا چاہتا ہے۔ بہر حال یہ سب کچھ تمہاری حماقتوں کی وجہ سے ہوا۔"

"یعنی تم چاہتی ہو کہ میں چپ چاپ مر جاتا!" احمق نے بڑی سادگی سے سوال کیا۔

"نہیں طوطے! تمہیں اس طرح اپنی امارت کا اظہار نہیں کرنا چاہئے تھا!"

"مجھے کیا معلوم تھا کہ یہاں کے لوگ پچاس ہزار جیسی حقیر رقم پر بھی نظر رکھ سکتے ہیں!"

"تم اسے حقیر رقم کہتے ہو۔" روشی نے حیرت سے کہا۔ "ارے میں نے اپنی ساری زندگی میں اتنی رقم یکمشت نہیں دیکھی.... طوطے! تم آدمی ہو یا ٹکسال...."

"چھوڑو اس تذکرے کو! تم کہہ رہی تھیں کہ تم خود کو خطرے میں محسوس کر رہی ہو!"

"ہاں یہ حقیقت ہے!"

"کہو تو میں یہ رات تمہارے ہی ساتھ گذاروں!"

"اوہ طوطے ضرور.... ضرور.... ایک بات میں نے ضرور مارک کی ہے! تم بالکل طوطے ہونے کے باوجود بھی لاپرواہ اور نڈر ہو! لیکن تمہارا یہ ریوالور ابھی تک میری سمجھ میں نہیں آسکا۔"

"اچھا تو پھر -- میں تمہارے ساتھ ہی چل رہا ہوں! لیکن کیا تمہارے گھر پر کچھ کھانے کو مل سکے گا!"

O

"دیکھو یہ رہا میرا چھوٹا سا فلیٹ!" روشی نے کہا۔

وہ دونوں فلیٹ میں داخل ہو چکے تھے اور احمق اتنے اطمینان سے ایک صوفے میں گر گیا تھا جیسے وہ ہمیشہ سے یہیں رہتا آیا ہو!

"یہ مجھے اس صورت میں اور زیادہ اچھا معلوم ہو گا اگر کھانے کو کچھ مل جائے!" احمق نے سنجیدگی سے کہا۔



"اس کے لئے تمہیں میرا ہاتھ بٹانا پڑے گا! میں یہاں تنہا رہتی ہوں!"

تقریباً ایک گھنٹے کے بعد وہ کھانے کی میز پر تھے اور احمق بڑھ بڑھ کر ہاتھ مار رہا تھا۔

"اب مزا آرہا ہے!" وہ منہ چلاتا ہوا بولا۔ "اس ہوٹل کے کھانے بڑے واہیات ہوتے ہیں!"

"طوطے.... کیا تم حقیقتاً ایسے ہی ہو جیسے نظر آتے ہو۔" وہ اسے غور سے دیکھنے لگی!

"میں نہیں سمجھا!"

"کچھ نہیں۔ میں نے ابھی تک تمہارا نام تو پوچھا ہی نہیں!"

"تو اب پوچھ لو.... لیکن مجھے اپنا نام قطعی پسند نہیں!"

"کیا نام ہے!"

"عمران.... علی عمران!"

"کیا کرتے ہو!"

"خرچ کرتا ہوں! جب پیسے نہیں ہوتے تو صبر کرتا ہوں!"

"پیسے آتے کہاں سے ہیں۔"

"آہ...." عمران ٹھنڈی سانس لے کر بولا۔ "یہ بڑا بیڈھب سوال ہے! اگر کسی انٹرویو میں پوچھ لیا جائے تو مجھے نوکری سے مایوس ہونا پڑے۔ میں بچپن سے یہی سوچتا آیا ہوں کہ پیسے کہاں سے آتے ہیں! لیکن افسوس آج تک اس کا جواب پیدا نہیں کر سکا! بچپن میں سوچا کرتا تھا کہ شائد کلدار روپے بسکٹ سے نکلتے ہیں۔"

"بہر حال تم اپنے متعلق کچھ بتانا نہیں چاہتے!"

"اپنے متعلق میں نے سب کچھ بتا دیا ہے! لیکن تم زیادہ تر ایسی ہی باتیں پوچھ رہی ہو جن کا تعلق مجھ سے نہیں بلکہ میرے ڈیڈی سے ہے!"

"میں سمجھی! یعنی تم خود کوئی کام نہیں کرتے!"

"اف فوہ....! ٹھیک.... بالکل ٹھیک!.... بعض اوقات میرا دماغ غیر حاضر ہو جاتا ہے.... غالباً مجھے تمہارے سوال کا یہی جواب دینا چاہئے تھا! -- اچھا تمہارا کیا نام ہے!"

"روشی!"

"واقعی! تم صورت ہی سے روشی معلوم ہوتی ہو!"

"کیا مطلب!"

"پھر وہی مشکل سوال! جو کچھ میری زبان سے نکلتا ہے اسے میں سمجھا نہیں سکتا! بس یونہی! نہیں کیا بات ہے! غالباً مجھے یہ کہنا چاہئے تھا کہ تمہارا نام بھی تمہاری ہی طرح.... کیا

ہے... اچھا بتاؤ کیا کہیں گے بڑی مشکل ہے! ابھی وہ لفظ ذہن میں تھا... غائب ہو گیا--!"

عمران بے بسی سے اپنی پیشانی رگڑنے لگا۔

روشی اسے عجیب نظروں سے دیکھ رہی تھی۔ اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اسے کیا سمجھے! نیم دیوانہ یا کوئی بہت بڑا مکار-- مگر مکار سمجھنے کے لئے کوئی معقول دلیل اس کے ذہن میں نہیں تھی۔ اگر وہ مکار ہوتا تو اتنی بڑی رقم اس طرح کیسے گنوا بیٹھتا!

"اب آہستہ آہستہ ساری باتیں میری سمجھ میں آ رہی ہیں!" عمران ٹھنڈی سانس لے کر بولا! "وہ لڑکی جو ویٹنگ روم میں ملی تھی اس بدمعاش کی ایجنٹ رہی ہوگی!.... ہاں.... اور کیا ورنہ وہ مجھے اس ہوٹل میں کیوں بلاتی.... مگر جوشی.... آر.... کیا نام ہے تمہارا.... اوہ.... روشی.... روشی! وہ لڑکی مجھے اچھی لگتی تھی.... اور اب نہ جانے کیوں تم اچھی لگنے لگی ہو! مجھے بڑا افسوس ہے کہ میں نے تمہارے کہنے پر عمل نہ کیا.... کیا تم اب میری مدد نہ کرو گی!"

روشی بڑے دلآویز انداز میں مسکرا رہی تھی۔

"میں کس طرح مدد کر سکتی ہوں!" اس نے پوچھا۔

"دیکھو روشی.... روشی.... واقعی یہ نام بہت اچھا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے زبان کی نوک مصری کی ڈلی سے جا لگی ہو.... روشی.... واہ.... وا.... ہاں تو روشی میں اپنی کھوئی ہوئی رقم واپس لینا چاہتا ہوں!"

"ناممکن ہے! تم بالکل بچوں کی سی باتیں کر رہے ہو! تم نے وہ رقم بینک میں نہیں رکھوائی تھی کہ واپس مل جائے گی۔"

"کوشش کرے انسان تو کیا ہو نہیں سکتا!.... آہا.... آہا.... کیا تم نے نپولین کی زندگی کے حالات نہیں پڑھے!"

"میرے طوطے!" روشی ہنس کر بولی۔ "تم اتنی جلدی پالنے سے باہر کیوں آ گئے!"

"میں مذاق کے موڈ میں نہیں ہوں!" عمران کسی ضدی بچے کی طرح جھلا کر بولا۔

روشی کی ہنسی تیز ہو گئی! وہ بالکل اسی طرح ہنس رہی تھی جیسے کسی ناسمجھ بچے کو چڑا رہی ہو!

"اچھا تو میں جا رہا ہوں!" عمران بگڑ کر اٹھتا ہوا بولا۔

"ٹھہرو! ٹھہرو!" وہ یک بیک سنجیدہ ہو گئی۔ "چلو بتاؤ۔ کیا کہہ رہے تھے!"

"نہیں بتاتا!" عمران بیٹھتا ہوا بولا۔ "میں کسی سے مشورہ لئے بغیر ہی نپٹ لوں گا!"

"نہیں مجھے بتاؤ کہ تم کیا کرنا چاہتے ہو!"

"کتنی بار حلق پھاڑوں کہ میں اس سے اپنے روپے وصول کرنا چاہتا ہوں!"



"خام خیالی ہے بچہ!" روشی کچھ سوچتی ہوئی بولی۔ "اس علاقے میں پولیس کی بھی دال نہیں گلی! آخر تھک ہار کر اسے وہاں خطرے کا بورڈ لگانا پڑا۔"

"کیا ہوٹل والے بھی اس کے بارے میں کچھ نہیں جانتے۔" عمران نے پوچھا!

"میں وثوق سے کچھ نہیں کہہ سکتی!"

"پولیس نے انہیں بھی ٹٹولا ہوگا۔"

"کیوں نہیں! عرصے تک اس ہوٹل میں پولیس کا ایک دستہ دن اور رات متعین رہا ہے، لیکن اس کے باوجود بھی وہ خطرناک آدمی کام کر ہی گذرتا تھا۔"

"روشی روشی! تم مجھے باز نہیں رکھ سکتیں!" عمران ڈائیلاگ بولنے لگا! "میں اس کا قلع قمع کئے بغیر یہاں سے واپس نہ جاؤں گا۔"

"بکواس مت کرو!" روشی جھنجھلا گئی۔ پھر اس نے کہا۔ "جاؤ اس کمرے میں سو جاؤ۔ بستر صرف ایک ہے۔ میں یہاں صوفے پر سو جاؤں گی۔"

"نہیں-- تم اپنے بستر پر جاؤ.... میں یہاں صوفے پر سو جاؤں گا۔" عمران نے کہا۔

اس پر دونوں میں بحث ہونے لگی۔ آخر کچھ دیر بعد عمران ہی کو خواب گاہ میں جانا پڑا اور روشی اسی کمرے کے ایک صوفے پر لیٹ گئی۔

ہلکی سردیوں کا زمانہ تھا! اس لئے اس نے ایک ہلکا سا کمبل اپنے پیروں پر ڈال لیا تھا! وہ اب بھی عمران ہی کے متعلق سوچ رہی تھی۔ لیکن اس خطرناک اور گمنام آدمی کا خوف بھی اس کے ذہن پر مسلط تھا۔

وہ آدمی کون تھا! اس کا جواب شاداب نگر کی پولیس کے پاس بھی نہیں تھا۔ اس نے اب تک درجنوں وارداتیں کی تھیں۔ لیکن پولیس اس تک پہنچنے میں ناکام رہی تھی! اور پھر سب سے عجیب بات تو یہ کہ ایک مخصوص علاقہ ہی اس کی چیرہ دستیوں کا شکار تھا! شہر کے دوسرے حصوں کی طرف وہ شاذ و نادر ہی رخ کرتا تھا!

روشی اس کے متعلق سوچتی اور اونگھتی رہی! اسے خوف تھا کہ کہیں وہ ادھر ہی کا رخ نہ کرے۔ اسی لئے اس نے روشنی بھی گل نہیں کی تھی اس کے ذہن پر جب بھی غنودگی طاری ہوتی اسے ایسا محسوس ہوتا جیسے اس کے کان کے پاس کسی نے گولی چلائی ہو۔ وہ چونک کر آنکھیں کھول دیتی!

دیوار کے ساتھ لگی ہوئی کلاک دو بجا رہی تھی اچانک وہ بوکھلا کر اٹھ بیٹھی! نہ جانے کیوں اسے محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ خطرے میں ہو۔

وہ چند لمحے خوفزدہ نظروں سے اِدھر اُدھر دیکھتی رہی پھر صوفے سے اٹھ کر پنجوں کے بل چلتی ہوئی اس کمرے کے دروازے تک آئی جہاں وہ احمق نوجوان سو رہا تھا۔

اس نے دروازہ پر ہاتھ رکھ کر ہلکا سا دھکا دیا۔ دروازہ کھل گیا لیکن ساتھ ہی اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ بستر خالی پڑا تھا اور کمرے کا بلب روشن تھا اس کے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں اور حلق خشک ہونے لگا۔

اچانک ایک خیال بڑی تیزی سے اس کے ذہن میں چکرا کر رہ گیا۔ کہیں یہ بیوقوف نوجوان اسی خوفناک آدمی کا کوئی گرگا نہ رہا ہو!

وہ بے تحاشہ پلنگ کے سرہانے رکھی ہوئی تجوری کی طرف لپکی اس کا ہینڈل پکڑ کر کھینچا۔ تجوری مقفل تھی! لیکن وہ سوچنے لگی.... تجوری کی کنجی تو تکیے کے نیچے ہی رہتی ہے.... ایک بار پھر اس کی سانسیں تیز ہو گئیں! اس نے تکیہ الٹ دیا۔ تجوری کی کنجی جوں کی توں اپنی جگہ پر رکھی ہوئی ملی۔ لیکن روشی کو اطمینان نہ ہوا وہ تجوری کھولنے لگی-- مگر پھر آہستہ آہستہ اس کا ذہنی انتشار کم ہوتا گیا! اس کی ساری قیمتی چیزیں اور نقد رقم محفوظ تھی۔

پھر آخر وہ گیا کہاں؟ تجوری بند کر کے وہ سیدھی کھڑی ہو گئی! پچھلا دروازہ کھول کر باہر نکلی اور تب اسے احساس ہوا کہ وہ اسی دروازے سے نکل گیا ہوگا! دروازہ مقفل نہیں تھا۔ ہینڈل گھماتے ہی کھل گیا تھا! دوسری طرف کی راہداری تاریک پڑی تھی! وہ باہر نکلنے کی ہمت نہ کر سکی! اس نے دروازہ بند کر کے اندر سے مقفل کر دیا۔

وہ پھر اسی کمرے میں آ گئی جہاں صوفے پر سوئی تھی.... آخر وہ احمق اس طرح کیوں چلا گیا۔ وہ سوچتی رہی! آخر اس طرح بھاگنے کی کیا ضرورت تھی؟ وہ اسے زبردستی تو لائی نہیں تھی۔

وہ خود ہی آیا تھا! لیکن کیوں آیا تھا؟.... مقصد کیا تھا؟

اچانک اسے محسوس ہوا جیسے کسی نے بیرونی دروازہ پر ہاتھ مارا ہو۔ وہ چونک کر مڑی مگر اتنی دیر میں شیشے کے ٹکڑے چھنچھناتے ہوئے فرش پر گر چکے تھے۔

پھر ٹوٹے ہوئے شیشے کی جگہ سے ایک ہاتھ داخل ہو کر چٹخنی تلاش کرنے لگا بڑا سا بھلا سا ہاتھ جو بالوں سے ڈھکا ہوا تھا! روشی کے حلق سے ایک دبی دبی سی چیخ نکلی۔ لیکن دوسرے ہی لمحے وہ ہاتھ غائب ہو گیا اور روشی کو ایسا محسوس ہوا جیسے باہر راہداری میں دو آدمی ایک دوسرے سے ہاتھاپائی پر اتر آئے ہوں۔

روشی بیٹھی ہانپتی رہی! پھر اس نے ایک کریہہ سی آواز سنی اور ساتھ ہی ایسا محسوس ہوا جیسے کوئی بہت وزنی چیز زمین پر گری ہو۔



پھر بھاگتے ہوئے قدموں کی آوازیں۔

اور اب بالکل سناٹا تھا! قریب یا دور کہیں سے کسی قسم کی آواز نہیں آ رہی تھی البتہ خود روشی کے ذہن میں ایک نہ مٹنے والی "جھائیں جھائیں" گونج رہی تھی حلق خشک تھا اور آنکھوں میں جلن سی ہونے لگی تھی۔

وہ بے حس و حرکت سمٹی سمٹائی صوفے پر بیٹھی رہی! اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا کرے۔ تھوڑی دیر بعد اچانک پھر کسی نے دروازہ تھپتھپایا اور ایک بار پھر اسے اپنی روح جسم سے پرواز کرتی ہوئی محسوس ہوئی۔

"میں ہوں! دروازہ کھولو--" باہر سے آواز آئی لیکن روشی اپنے کانوں پر یقین کرنے کو تیار نہیں تھی-- آواز اسی نوجوان احمق کی معلوم ہوئی تھی۔

"پھوسی.... پھوسی.... آرر.... روشی دروازہ کھولو!.... میں ہوں، عمران!"

روشی اٹھ کر دروازے پر جھپٹی دوسرے ہی لمحے میں عمران اس کے سامنے کھڑا برے برے سے منہ بنا رہا تھا۔ اس کے چہرے پر کئی جگہ ہلکی ہلکی سی خراشیں تھیں اور ہونٹوں پر خون پھیلا ہوا تھا۔ روشی نے مضطربانہ انداز میں اسے اندر کھینچ کر دروازہ بند کر دیا۔

"یہ کیا ہوا-- تم کہاں تھے۔"

"تین پیکٹ میں نے وصول کر لئے دو ابھی باقی ہیں! پھر سہی!" عمران نوٹوں کے تین بنڈل فرش پر پھینکتا ہوا بولا۔

"کیا وہی تھا" روشی نے خوفزدہ آواز میں پوچھا۔

"وہی تھا.... نکل گیا.... دو پیکٹ ابھی باقی ہیں!"

"تم زخمی ہو گئے ہو! چلو باتھ روم میں...." روشی اس کا ہاتھ پکڑ کر غسل خانے کی طرف کھینچتی ہوئی بولی۔

کچھ دیر بعد وہ پھر صوفے پر بیٹھے ایک دوسرے کو گھور رہے تھے!

"تم باہر کیوں چلے گئے!" روشی نے پوچھا!

"میں تمہاری حفاظت کے لئے آیا تھا.... میں جانتا تھا کہ وہ ضرور آئے گا! وہ آدمی جو بیچ سڑک پر فائر کر سکتا ہے اسے مکانوں کے اندر گھسنے میں کب تامل ہوگا!"

"کیا تم واقعی بیوقوف ہو!" روشی نے حیرت سے پوچھا۔

"پتہ نہیں! میں تو خود کو افلاطون کا دادا سمجھتا ہوں مگر دوسرے کہتے ہیں کہ میں بے وقوف ہوں، کہنے دو اپنا کیا بگڑتا ہے! اگر میں عقلمند ہوں تو اپنے لئے احمق ہوں تو اپنے لئے۔"

"تو اب وہ نامعلوم آدمی میرا بھی دشمن ہو گیا!" روشی خشک ہونٹوں پر زبان پھیر کر بولی!

"ضرور ہو جائے گا! تم نے کیوں میری جان بچانے کی کوشش کی تھی!"

"اوہ.... مگر.... میں کیا کروں! کیا تم ہر وقت میری حفاظت کرتے رہو گے۔"

"دن کو وہ ادھر کا رخ ہی نہ کرے گا! رات کی ذمہ داری میں لیتا ہوں۔"

"مگر کب تک...."

"جب تک کہ میں اسے جان سے نہ مار دوں۔" عمران بولا۔

"تم.... تم آخر ہو کیا بلا!"

"میں بلا ہوں!" عمران برا مان گیا۔

"اوہ.... ڈیئر.... تم سمجھے نہیں!"

"ڈیئر.... یعنی کہ تم مجھے ڈیئر کہہ رہی ہو!" عمران مسرت آمیز لہجے میں چیخا۔

"ہاں کیوں کیا حرج ہے! کیا ہم گہرے دوست نہیں ہیں۔" روشی مسکرا کر بولی۔

"مجھے آج تک کسی عورت نے ڈیئر نہیں کہا!" عمران مغموم آواز میں بولا۔

O

شاداب نگر کے محکمہ سراغرسانی کے دفتر میں سب انسپکٹر جاوید کی خاصی دھاک بیٹھی ہوئی تھی۔ وہ ایک ذہین اور نوجوان آفیسر تھا! تعلق تو اس کا محکمہ سراغرسانی سے تھا لیکن اس کے بے تکلف دوست عموماً اسے تھانے دار کہا کرتے تھے! وجہ یہ تھی کہ ذہن کے ساتھ ہی ساتھ ڈنڈے کے استعمال کو بڑی اہمیت دیتا تھا۔ اس کا قول تھا کہ آج تک ڈنڈے سے زیادہ خوفناک سراغرساں اور کوئی پیدا ہی نہیں ہوا۔

اکثر وہ شبہے کی بناء پر ملزموں کی ایسی مرمت کرتا کہ انہیں چھٹی کا دودھ یاد آجاتا۔

وہ کافی لحیم شحیم آدمی تھا۔ بہتیرے تو اس کی شکل ہی دیکھ کر اقرار جرم کر لیتے تھے! مگر شاداب نگر کے اس مجرم کی جھلک بھی نہ دیکھ سکا تھا جس نے بندرگاہ کے علاقہ میں بسنے والوں کی نیندیں حرام کر رکھی تھیں۔

اس وقت سب انسپکٹر جاوید اپنے محکمے کے سپرنٹنڈنٹ کے آفس میں بیٹھا ہوا غالباً اس بات کا منتظر تھا کہ سپرنٹنڈنٹ اپنا کام ختم کر کے اس کی طرف متوجہ ہو!

سپرنٹنڈنٹ سر جھکائے کچھ لکھ رہا تھا! تھوڑی دیر بعد قلم رکھ کر اس نے ایک طویل انگڑائی



لی اور جاوید کی طرف دیکھ کر مسکرانے لگا۔

"بھئی میں نے تمہیں اس لئے بلایا ہے کہ تمہیں عمران صاحب کو اسسٹ کرنا ہو گا! اس سے بڑی بے بسی اور کیا ہو گی کہ ہمیں سنٹرل والوں سے مدد طلب کرنی پڑی ہے۔"

"عمران صاحب!" جاوید نے حیرت سے کہا۔ "وہی لی یوکا والے کیس کے شہرت یافتہ!"

"وہی.... وہی!" سپرنٹنڈنٹ سر ہلا کر بولا۔ "وہ حضرت یہاں پرسوں تشریف لائے ہیں اور ابھی تک ان کی شکل نہیں دکھائی دی! یہ سنٹرل والے بڑے چالاک ہوتے ہیں! اس کا خیال رہے کہ ڈیپارٹمنٹ کی بدنامی نہ کرانا -- یہاں تمہارے علاوہ اور کسی پر میری نظر نہیں پڑی!"

"آپ مطمئن رہیں! میں حتی الامکان کوشش کروں گا۔"

"خود سے کسی معاملے میں پیش پیش نہ رہنا۔ جو کچھ وہ کہے کرنا!"

"ایسا ہی ہو گا!"

فون کی گھنٹی بجی اور سپرنٹنڈنٹ نے ریسیور اٹھا لیا۔

"ہیلو.... !اوہ آپ ہیں!.... جی.... جی.... اچھا ٹھہرئیے! ایک سیکنڈ!"

سپرنٹنڈنٹ نے پنسل اٹھا کر اپنی ڈائری میں کچھ لکھنا شروع کر دیا۔ ریسیور بدستور اس کے کان سے لگا رہا۔

کچھ دیر بعد اس نے کہا۔ "تو آپ مل کب رہے ہیں.... جی.... اچھا اچھا! بہت بہتر!" اس نے ریسیور رکھ دیا اور کرسی کی پشت سے ٹیک لگا کر کچھ سوچنے لگا۔

"دیکھو جاوید" وہ تھوڑی دیر بعد بولا۔ "عمران صاحب کا فون تھا! انہوں نے کچھ جعلی نوٹوں کے نمبر لکھوائے ہیں اور کہا ہے کہ ان نمبروں پر کڑی نظر رکھی جائے جس کے پاس بھی ان نمبروں کا کوئی نوٹ نظر آئے اسے بیدریغ گرفتار کر لیا جائے۔ ان نمبروں کو لکھ لو۔ مگر اس کا مطلب کیا ہے، یہ میں بھی نہیں جانتا!"

"وہ یہاں کب آئیں گے!" جاوید نے پوچھا۔

"ایک بج کر ڈیڑھ منٹ پر!۔ بھئی سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ کس قسم کا آدمی ہے۔ ویسے سنا جاتا ہے کہ آفیسر آن اسپیشل ڈیوٹیز ہے اور اس نے اپنا سیکشن بالکل الگ بنایا ہے جو براہ راست ڈائریکٹر جنرل سے تعلق رکھتا ہے!"

"میں نے سنا ہے کہ ڈائریکٹر جنرل صاحب ان کے والد ہیں۔"

"ٹھیک سنا ہے -- مگر یہ کیا لغویت ہے.... ایک بج کر ڈیڑھ منٹ!"

O

عمران ریلوے اسٹیشن پر ٹہل رہا تھا! اسے اپنے ماتحت ہد ہد کی آمد کا انتظار تھا! ہد ہد جو ہکلا کر بولتا تھا اور دوران گفتگو بڑے بڑے لفظ ادا کرنے کا شائق تھا۔

ٹرین آئی.... اور نکل بھی گئی.... لیکن ہد ہد کا کہیں پتہ نہ تھا۔ عمران گیٹ کے پاس آ کر کھڑا ہو گیا۔ بھیڑ زیادہ تھی۔ اس لئے ہد ہد کافی دیر بعد دستیاب ہو سکا۔

"ادھر آؤ!" عمران اس کا ہاتھ پکڑ کر ویٹنگ روم کی طرف کھینچتا ہوا بولا۔

ہد ہد اس کے ساتھ گھسٹتا چلا جا رہا تھا.... ویٹنگ روم میں پہنچ کر اس نے کہا۔

"مم.... میرے.... اوسان.... بج.... بجا نہیں تھے! لل لہٰذا اب آداب بجا لاتا ہوں۔"

اس نے نہایت ادب سے جھک کر عمران کو فرشی سلام کیا۔

"جیتے رہو!" عمران اس کے سر پر ہاتھ پھیرتا ہوا بولا۔ "کیا تم اس شہر سے واقفیت رکھتے ہو۔"

"جی ہاں یہ.... مم.... میرے برادر نسبتی کا وطن مالوف ہے!"

میرے پاس وقت کم ہے! ورنہ تم سے برادر نسبتی اور وطن مالوف کے معنی پوچھتا! خیر تم یہاں مچھلیوں کا شکار کھیلنے کے لئے آئے ہو!"

"جی....!" ہد ہد حیرت سے آنکھیں پھاڑ کر بولا۔ "اس بات کا.... مم.... مطلب.... مم.... میرے ذہن نشین نن.... نہیں ہوا!"

"تم یہاں بندرگاہ کے علاقے میں مچھلیوں کا شکار کھیلو گے.... قیام اے بی سی ہوٹل میں ہو گا! بازار سے مچھلیوں کے شکار کا سامان خریدو اور چپ چاپ وہیں چلے جاؤ!.... جاؤ اور شکار کھیلو!"

"معاف کیجئے گا یہ مم میرے لئے ناممکن ہے!"

"ناممکن کیوں ہے!" عمران اسے گھورنے لگا۔

"والد مرحوم کی وصیت.... فف.... فرماتے تھے.... شکار ماہی کار بیکاران است...."

"مطلب کیا ہوا! مجھے عربی نہیں آتی۔"

"فف.... فارسی ہے جناب! اس کا مطلب یہ ہوا کہ مچھلی کا شکار کھیلنا بیکار آدمیوں کا کام ہے۔"

"اچھی بات میں تمہیں اسی وقت ملازمت سے برطرف کئے دیتا ہوں تاکہ تم اطمینان سے مچھلی کا شکار کھیل سکو۔"

"اوہ.... آپ کو.... کک.... کس طرح سمجھاؤں!" ہد ہد نے کہا۔ پھر سمجھانے کے سلسلے میں کافی دیر تک ہکلاتا رہا! عمران بھی دراصل جلدی میں نہیں تھا۔ ورنہ وہ اس طرح وقت نہ



برباد کرتا۔

"چلو اب جاؤ۔" وہ اسے دروازے کی طرف دھکیلتا ہوا بولا۔ "یہ سرکاری کام ہے! اور کام ضرورت پڑنے پر بتایا جائے گا بھولنا نہیں.... بندرگاہ کے علاقے میں اے، بی، سی ہوٹل ہے.... تمہیں وہیں قیام کرنا ہو گا۔ شکار کا گھاٹ وہاں سے دور نہیں ہے! لیکن خبردار.... شام کو سات بجے کے بعد ادھر ہرگز نہ جانا۔"

ہد ہد تھوڑی دیر تک کھڑا سوچتا رہا پھر بولا۔ "اچھا جناب! میں جا رہا ہوں! لل.... لیکن.... میں نہیں جانتا کہ مچھلیوں کے شکار.... کک.... کے لئے مجھے کیا.... خخ.... خریدنا پڑے گا!"

عمران اسے سامان کی تفصیل بتاتا رہا۔

O

عمران ٹھیک ایک بجکر ڈیڑھ منٹ پر سپرنٹنڈنٹ کے آفس میں داخل ہوا اور سپرنٹنڈنٹ اپنے سامنے ایک نوعمر آدمی کو کھڑا دیکھ کر پلکیں جھپکانے لگا۔

"تشریف رکھیئے۔ تشریف رکھیئے!" اس نے تھوڑی دیر بعد کہا۔

"شکریہ!" عمران بیٹھتا ہوا بولا۔ اس وقت اس کے چہرے پر حماقت نہیں برس رہی تھی وہ ایک اچھی اور جاذب نظر شخصیت کا مالک معلوم ہو رہا تھا۔

"بہت انتظار کرایا آپ نے" سپرنٹنڈنٹ نے اس کی طرف سگریٹ کا ڈبہ بڑھاتے ہوئے کہا۔

"شکریہ! میں سگریٹ کا عادی نہیں ہوں!" عمران نے کہا۔ "دیر سے ملاقات کی وجہ یہ ہے کہ میں مشغول تھا! اب تک اپنے طور پر حالات کا جائزہ لیتا رہا ہوں۔"

"میں پہلے ہی جانتا تھا۔" سپرنٹنڈنٹ ہنسنے لگا۔

"نوٹوں کے متعلق کچھ معلوم ہوا۔"

"ابھی تک تو کوئی رپورٹ نہیں ملی! لیکن....!"

"نوٹوں کے متعلق پوچھنا چاہتے ہیں آپ!" عمران مسکرا کر بولا۔

"ہاں! میں اپنی معلومات کے لئے جاننا چاہتا ہوں۔"

"اس آدمی کے پاس جعلی نوٹوں کے دو پیکٹ ہیں اور یہ میرے ہی ذریعہ سے اس کے پاس پہنچے ہیں۔"

"آپ کے ذریعہ سے!" سپرنٹنڈنٹ کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔

"جی ہاں! میں دیدہ دانستہ کل رات کو اس خطرناک علاقے میں گیا تھا اور میری جیبوں میں جعلی نوٹوں کے پیکٹ تھے۔"

"ارے تو کیا آج کے اخبار میں آپ ہی کے متعلق خبر تھی!"

"غالباً"

"لیکن یہ ایک خطرناک قدم تھا۔"

"ہاں! بعض اوقات اس کے بغیر کام بھی تو نہیں چلتا.... مگر اس سے ٹکرانے کے بعد اب میں نے اپنا خیال بدل دیا ہے۔ جعلی نوٹ بازار میں نہیں آسکیں گے! وہ تو بس یونہی احتیاطاً میں نے آپ کو اطلاع دیدی تھی! وہ بہت چالاک ہے اور اس قسم کے حربے اس پر کام نہیں کر سکتے!"

سپرنٹنڈنٹ خاموشی سے عمران کی صورت دیکھ رہا تھا۔

"سوال یہ ہے کہ رات کو وہ علاقہ خطرناک کیوں ہو جاتا ہے۔" عمران بڑبڑایا۔ "ظاہر ہے کہ سرکاری طور پر وہاں سڑک ہی پر خطرے سے ہوشیار کرنے کے لئے بورڈ لگا دیا ہے! اس لئے عام طور پر وہ راستہ آمد و رفت کے لئے بند ہو گیا ہے! لیکن اس کے باوجود بھی مجھ جیسے بھولے بھٹکے آدمی پر حملہ کیا گیا!.... اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ ساری رات وہاں اس آدمی کی حکومت رہتی ہے۔"

"جی ہاں! قطعی یہی بات ہے اور اسی لئے وہاں خطرے کا بورڈ لگایا گیا ہے!"

"لیکن مقصد جناب! آخر اس اجاڑ علاقے میں ہے کیا! اگر یہ کہا جائے کہ وہ اجاڑ علاقہ لٹیروں کا اڈہ ہے تو یہ سوچنا پڑے گا کہ اے بی سی ہوٹل پر کبھی حملہ کیوں نہیں ہوتا۔ وہاں روزانہ ہزاروں روپے کا جوا ہوتا ہے!"

"شبہ تو ہمیں بھی ہے کہ اے بی سی والوں کا اس سے کوئی نہ کوئی تعلق ضرور ہے! لیکن ہم ابھی تک ان کے خلاف کوئی ثبوت نہیں فراہم کر سکے ہیں۔"

عمران کچھ نہ بولا! اس نے جیب سے چیونگم کا پیکٹ نکالا اور اس کا کاغذ پھاڑ کر ایک سپرنٹنڈنٹ کو بھی پیش کیا جو بوکھلاہٹ میں شکریئے کے ساتھ قبول کر لیا گیا۔ لیکن سپرنٹنڈنٹ کے چہرے پر ندامت کی ہلکی سی سرخی دوڑ گئی اور وہ جھینپ کر دوسری طرف دیکھنے لگا۔

اس کے برخلاف عمران بڑے اطمینان سے اسے اپنے دانتوں میں کچل رہا تھا۔

تھوڑی دیر بعد اس نے کہا۔ "اس واقعہ کا تذکرہ آپ ہی تک محدود رہے تو بہتر ہے۔"

"ظاہر ہے!" سپرنٹنڈنٹ بولا۔

اس نے چیونگم کو عمران کی نظر بچا کر میز کی دراز میں ڈال دیا تھا!

"آپ کا قیام کہاں ہے۔" اس نے عمران سے پوچھا!



"کسی ہوٹل میں ٹھہرا ہوا ہوں۔" عمران نے جواب دیا۔

سپرنٹنڈنٹ نے پھر کچھ اور پوچھنا مناسب نہ سمجھا۔

چند لمحے خاموشی رہی اس کے بعد سپرنٹنڈنٹ بولا۔ "آپ کو اسسٹ کرنے کے لئے میں نے ایک آدمی منتخب کر لیا ہے۔ کہئے تو ابھی ملا دوں۔"

"نہیں فی الحال ضرورت نہیں! آپ مجھے نام اور پتہ لکھوا دیجئے۔ پتہ ایسا ہونا چاہئے جہاں اس سے ہر وقت رابطہ قائم کیا جا سکے۔ ویسے میری کوشش یہی رہے گی کہ آپ لوگوں کو زیادہ تکلیف نہ دوں۔"

آخری جملہ شائد سپرنٹنڈنٹ کو گراں گزرا تھا! اس کے چہرے پر سرخی پھیل گئی! لیکن وہ کچھ بولا نہیں!

عمران تھوڑی دیر تک غیر ارادی طور پر ٹانگیں ہلاتا رہا! پھر مصافحے کے لئے ہاتھ بڑھاتا ہوا بولا۔ "اچھا بہت بہت شکریہ!"

"اوہ--اچھا! لیکن اگر آج شام کا کھانا آپ میرے ساتھ کھائیں تو کیا حرج ہے!"

"ضرور کھاؤں گا!" عمران مسکرا کر بولا۔ "مگر آج نہیں! ویسے مجھے آپ کے تعاون کی اشد ضرورت ہوگی۔"

"ہماری طرف سے آپ مطمئن رہیں۔"

"اچھا اب اجازت دیجئے!" عمران کمرے سے نکل گیا۔

اور سپرنٹنڈنٹ بڑی دیر تک خاموش بیٹھا سر ہلاتا رہا!.... پھر اس نے میز کی دراز کھول کر عمران کی دی ہوئی چیونگم نکالی اور اِدھر اُدھر دیکھ کر اسے منہ میں ڈال لیا۔

O

سات بجے عمران روشی کے فلیٹ میں پہنچا! وہ شاید اسی کا انتظار کر رہی تھی! عمران کو دیکھ کر اس نے برا سا منہ بنایا اور جھلائے ہوئے لہجے میں بولی۔ "اب آئے ہیں، صبح کے گئے ہوئے! میں نے لنچ پر آپ کا انتظار کیا! شام کو کافی دیر تک چائے لئے بیٹھی رہی!"

"میں دوسری روڈ کی ایک بلڈنگ پر تمہارا فلیٹ تلاش کر رہا تھا!" عمران نے سر کھجاتے ہوئے جواب دیا۔

"دن بھر کہاں رہے!"

"اسی مردود کو تلاش کرتا رہا جس سے ابھی دو پیکٹ وصول کرنے ہیں!"

"اپنی زندگی خطرے میں نہ ڈالو! میں تمہیں کس طرح سمجھاؤں!"

"میرا خیال ہے کہ وہ اے بی سی ہوٹل میں ضرور آتا ہوگا!"

"بکواس نہیں بند کرو گے تم!" روشی اٹھ کر اسے جھنجھوڑتی ہوئی بولی۔ "تم ہوٹل سے اپنے سامان کیوں نہیں لائے۔"

"سامان.... دیکھا جائے گا.... چلو کہیں ٹہلنے چلتی ہو!"

"میں نے آج دروازے کے باہر قدم بھی نہیں نکالا۔" روشی نے کہا۔

"کیوں!"

"خوف معلوم ہوتا ہے!"

عمران ہنسنے لگا پھر اس نے کہا۔ "وہ صرف رات کا شہزادہ معلوم ہوتا ہے دن کا نہیں!"

"کچھ بھی ہو! مگر....!" روشی کچھ کہتے کہتے رک گئی۔ اس نے پلٹ کر خوفزدہ نظروں سے دروازہ کی طرف دیکھا اور آہستہ سے بولی۔ "دروازہ مقفل کردو!"

"او ہو! بڑی ڈرپوک ہو تم!" عمران پھر ہنسنے لگا۔

"تم بند تو کردو! پھر میں تمہیں ایک خاص بات بتاؤں گی۔"

عمران نے دروازہ بند کر کے چٹخنی چڑھادی۔

روشی نے اپنے بلاؤز کے گریبان میں ہاتھ ڈال کر ایک لفافہ نکالا اور عمران کی طرف بڑھاتی ہوئی بولی۔ "آج تین بجے ایک لڑکا لایا تھا۔ پھر لفافہ چاک کرنے سے قبل ہی وہ بھاگ گیا۔"

عمران نے لفافے سے خط نکال لیا۔ انگریزی کے ٹائپ میں تحریر تھا۔

"روشی

تم مجھے نہ جانتی ہوگی! لیکن میں تم سے اچھی طرح واقف ہوں اگر تم اپنی خیریت چاہتی ہو تو مجھے اس کے متعلق سب کچھ بتادو جو پچھلی رات تمہارے ساتھ تھا وہ کون ہے! کہاں سے آیا ہے؟ کیوں آیا ہے؟ تم یہ سب کچھ مجھے فون پر بتا سکتی ہو! میرا فون نمبر سکس ناٹ ہے! میں تمہیں معاف کردوں گا۔

ٹیرر"

"بہت خوب!" عمران سر ہلا کر بولا۔ "فون پر گفتگو کرے گا۔"

"مگر سنو تو! میں نے ساری ٹیلیفون ڈائریکٹری چھان ماری ہے مگر مجھے نمبر کہیں نہیں ملا۔"



"تمہارے پاس ہے ڈائریکٹری!" عمران نے پوچھا۔

"نہیں پڑوس میں ہے اور فون بھی ہے!"

"ذرا لاؤ تو ڈائریکٹری!" عمران نے کہا۔

"تم بھی ساتھ چلو!"

"اوہ--- چلو!"

وہ دونوں دروازہ کھول کر باہر نکلے۔ روشی برابر والے فلیٹ میں چلی گئی اور عمران باہر اس کا انتظار کرتا رہا۔

شاید پانچ منٹ بعد روشی واپس آگئی!

واپسی پر پھر روشی نے بہت احتیاط سے دروازہ بند کیا! ڈائریکٹری میں سکس ناٹ کی تلاش شروع ہوگئی۔ یہ نمبر کہیں نہ ملا۔

"مجھے تو یہ بکواس ہی معلوم ہوتی ہے۔" روشی نے کہا۔ "ہوسکتا ہے کہ یہ خط کسی اور نے مجھے خوفزدہ کرنے کے لئے بھیجا ہو!"

"مگر ان واقعات سے اور کون واقف ہے!"

"کیوں! کل جب تم پر حملہ ہوا تھا تو ہوٹل میں درجنوں آدمی موجود تھے اور ظاہر ہے کہ تم ہی مجھے اپنے کاندھے پر اٹھا کر ہوٹل تک لے گئے تھے!--- تم میرے ہی پاس سے اٹھ کر جوئے خانے میں بھی گئے تھے!"

عمران خاموش رہا! وہ کچھ سوچ رہا تھا! پھر چند لمحے بعد اس نے کہا۔ "ہم اس وقت کا کھانا کسی شاندار ہوٹل میں کھائیں گے۔"

"پھر وہی پاگل پن! نہیں ہم اس وقت کہیں نہیں جائیں گے۔" روشی نے سختی سے کہا۔

"تمہیں چلنا پڑے گا۔" عمران نے کہا۔ "ورنہ مجھے رات بھر نیند نہیں آئے گی۔"

"کیوں نیند کیوں نہ آئے گی!"

"کچھ نہیں!" عمران سنجیدگی سے بولا۔ "بس یہی سوچ کر کڑھتا رہوں گا کہ تم میری ہو کون جو میرا کہنا مان لو گی!"

روشی اسے غور سے دیکھنے لگی۔

"کیا واقعی تمہیں اس سے دکھ پہنچے گا!" اس نے آہستہ سے کہا۔

"جب میری کوئی خواہش نہیں پوری ہوتی تو میرا دل چاہتا ہے کہ خوب پھوٹ پھوٹ کر روؤں۔" عمران نے بڑی معصومیت سے کہا۔

روشی پھر اسے غور سے دیکھنے لگی! عمران کے چہرے پر حماقت پھیل گئی تھی!

"اچھا میں چلوں گی!" روشی نے آہستہ سے کہا اور عمران کی آنکھیں مسرور بچوں کی آنکھوں کی طرح چمکنے لگیں۔

تھوڑی دیر بعد روشی تیار ہو کر نکلی اور عمران کو اس طرح دیکھنے لگی جیسے حسن کی داد طلب کر رہی ہو۔

عمران نے برا سامنہ بنا کر کہا۔ "تم سے اچھا میک اپ میں کر سکتا ہوں!"

"تم"

"ہاں کیوں نہیں! اچھا پھر سہی! اب ہمیں باہر چلنا چاہئے!"

"تم خواہ مخواہ چڑاتے ہو!" روشی جھنجھلا کر بولی۔

"افسوس کہ تمہیں اردو نہیں آتی ورنہ میں کہتا۔

اُن کو آتا ہے پیار پر غصہ
ہم ہی کر بیٹھے تھے غالب پیش دستی ایک دن!"

"چلو بکواس مت کرو!" وہ عمران کو دروازے کی طرف دھکیلتی ہوئی بولی۔

روشی اس وقت سچ مچ بہت حسین نظر آ رہی تھی! عمران نے نیچے اتر کر ایک ٹیکسی کی اور وہ دونوں "وہاٹ ماربل" کے لئے روانہ ہو گئے! یہ یہاں کا سب سے بڑا اور شاندار ہوٹل تھا۔

"روشی کیوں نہ میں اسے فون کروں!" عمران بولا۔

"مگر ڈائریکٹری میں نمبر کہاں ملا۔ نہیں ڈیئر کسی نے مذاق کیا ہے مجھ سے!"

"میں ایسا نہیں سمجھتا۔"

"تمہاری سمجھ ہی کب اس قابل ہے کہ کچھ سمجھ سکو۔ تمہارا نہ سمجھنا ہی اچھا ہے۔"

"میں کہتا ہوں تم سکس ناٹ پر ڈائیل کرو۔ اگر جواب نہ ملے تو اپنے کان اکھاڑ لینا.... ارے نہیں.... میرے کان!"

"مگر میں کہوں گی کیا---!"

"سنو راستے میں کسی پبلک بوتھ سے فون کریں گے! تم کہنا کہ وہ ایک پاگل رئیس زادہ ہے! کہیں باہر سے آیا ہے! لیکن آج ایک مشکل میں پھنس گیا تھا۔ رشوت دے کر بڑی دشواریوں سے جان چھڑائی۔ اس کے پاس غلطی سے کچھ جعلی نوٹ آ گئے ہیں جنہیں استعمال کرتا ہوا آج پکڑا گیا تھا۔"

"جعلی نوٹ!" روشی نے گھبرا کر کہا۔



"ہاں روشی یہ درست ہے!" عمران نے دردناک لہجے میں کہا۔ "آج میں بال بال بچا۔ ورنہ جیل میں ہوتا! میرے نوٹوں میں کچھ جعلی نوٹ مل گئے ہیں! میں نہیں جانتا کہ وہ کہاں سے آئے ہیں۔"

"لیکن وہ انہیں پیکٹوں سے تعلق نہ رکھتے ہوں جو تم نے اس سے پچھلی رات چھینے تھے۔"

"پتہ نہیں۔" عمران مایوسانہ انداز میں سر ہلا کر بولا "مجھ سے حماقت یہ ہوئی کہ میں نے ان نوٹوں کو دوسرے نوٹوں میں ملا دیا ہے!"

"تم مجھے سچ کیوں نہیں بتاتے کہ تم کون ہو!" روشی بھنا کر بولی۔

"میں نے سب کچھ بتا دیا ہے روشی!"

"یعنی تم واقعی احمق ہو!"

"تم بات بات پر میری توہین کرتی ہو۔" عمران بگڑ گیا۔

"ارے نہیں! نہیں!" روشی اس کے سر پر ہاتھ پھیرتی ہوئی بولی۔ "اچھا جعلی نوٹوں کا کیا معاملہ ہے!"

"میں تو کہتا ہوں کہ یہ اسی لڑکی کی حرکت ہے جو مجھے ریلوے اسٹیشن کے ویٹنگ روم میں ملی تھی! اس نے اصلی نوٹوں کے پیکٹ غائب کر کے جعلی نوٹ رکھ دیئے اور پھر مجھے اے بی سی ہوٹل میں آنے کی دعوت دی! میرا دعویٰ ہے کہ وہ اسی نامعلوم آدمی کی ایجنٹ تھی اور اب میں یہ سوچ رہا ہوں کہ پچھلی رات میں نے جو پیکٹ چھینے ہیں وہ دراصل میں نے چھینے نہیں بلکہ وہ خود ہی میرے حوالے کر گیا ہے! جانتی ہو اس کا کیا مطلب ہوا یعنی جو پیکٹ اب بھی اس کے پاس ہیں وہ اصلی نوٹوں کے ہیں۔ یعنی وہ پھر مجھ سے اصلی ہی نوٹ لے گیا ہے اور جعلی میرے سر پڑ گیا۔"

"اچھا وہ نوٹ!.... جو تم جوئے میں ہارے تھے!" روشی نے پوچھا۔

"ان کے بارے میں بھی میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔ ہو سکتا ہے کہ جعلی ہوں.... یا ان میں بھی ایک آدھ پیکٹ اصلی نوٹوں کا چلا گیا ہو! اب تو اصلی اور نقلی مل جل کر رہ گئے ہیں۔ میری ہمت نہیں پڑتی کہ ان میں سے کسی نوٹ کو ہاتھ لگاؤں۔"

"مگر اس لڑکی نے تمہارے نوٹ کس طرح اڑائے ہوں گے!"

"اوہ....!" عمران کی آواز پھر دردناک ہو گئی۔ "میں بڑا بدنصیب آدمی ہوں۔ بلکہ اب مجھے یقین آ گیا ہے کہ احمق بھی ہوں.... تم ٹھیک کہتی ہو! ہاں تو کل صبح سردی زیادہ تھی نا.... میں نے السٹر پہن رکھا تھا اور پندرہ بیس پیکٹ اس کی جیبوں میں ٹھونس رکھے تھے!"

"تم احمق سے بھی کچھ زیادہ معلوم ہوتے ہو!" روشی جھلا کر بولی۔

"نہیں سنو تو! میں نے اپنی دانست میں بڑی عقل مندی کی تھی! ایک بار کا ذکر ہے میرے چچا سفر کر رہے تھے۔ انکے پاس پندرہ ہزار روپے تھے جو انہوں نے سوٹ کیس میں رکھ چھوڑے تھے! سوٹ کیس راستے میں کہیں غائب ہو گیا! تب سے میرا یہ معمول ہے کہ ہمیشہ سفر میں ساری رقم اپنے پاس ہی رکھتا ہوں۔ پہلے کبھی ایسا دھوکا نہیں کھایا۔ یہ پہلی چوٹ ہے!"

"لیکن آخر اس لڑکی نے تم پر کس طرح ہاتھ صاف کیا تھا؟"

"یہ مت پوچھو! میں بالکل الو ہوں!"

"میں جانتی ہوں کہ تم الو ہو! مگر میں ضرور پوچھوں گی!"

"ارے اس نے مجھے الو بنایا تھا! کہنے لگی تمہاری شکل میرے دوست سے بہت ملتی ہے جو پچھلے سال ایک حادثے کا شکار ہو کر مر گیا! اور میں اسے بہت چاہتی تھی! بس پندرہ منٹ میں بے تکلف ہو گئی!.... میں کچھ مضمحل سا تھا! کہنے لگی کیا تم بیمار ہو! میں نے کہا نہیں سر میں درد ہو رہا ہے! بولی لاؤ چمپی کر دوں.... چمپی سمجھتی ہو!"

"نہیں میں نہیں جانتی۔" روشی نے کہا۔

عمران اس کے سر پر چمپی کرنے لگا۔

"ہٹو! میرے بال بگاڑ رہے ہو!" روشی اس کا ہاتھ جھٹک کر بولی۔

"ہاں تو وہ چمپی کرتی رہی اور میں ویٹنگ روم کی آرام کرسی پر سو گیا! پھر شائد آدھے گھنٹے کے بعد آنکھ کھلی.... وہ برابر چمپی کئے جا رہی تھی.... سچ کہتا ہوں وہ اس وقت مجھے بہت اچھی لگ رہی تھی اور میرا دل چاہ رہا تھا کہ وہ اسی طرح ساری زندگی چمپی کئے جائے.... ہائے.... پھر اے بی سی ہوٹل میں ملنے کا وعدہ کر کے مجھ سے ہمیشہ کے لئے جدا ہو گئی!"

عمران کی آواز تھرا گئی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ اب رو دے گا۔

"ہائیں بدھو تم اس کے لئے رو رہے ہو جس نے تمہیں لوٹ لیا۔" روشی ہنس پڑی۔

"ہائیں! میں رو رہا ہوں" عمران اپنے دونوں گالوں پر تھپڑ مارتا ہوا بولا۔ "نہیں میں غصے میں ہوں! جہاں بھی ملی اس کا گلا گھونٹ دوں گا۔"

"بس کرو میرے شیر بس کرو۔" روشی اس کا شانہ تھپکتی ہوئی بولی۔

"اب تم میرا مذاق اڑا رہی ہو۔" عمران بگڑ گیا۔

"نہیں مجھے تم سے ہمدردی ہے! لیکن میں سوچ رہی ہوں کہ اگر جوئے میں بھی تم جعلی نوٹ ہارے ہو تو اب وہاں گزارہ نہیں ہو گا! کچھ تعجب نہیں کہ مجھے اس کے لئے بھی بھگتنا پڑے۔"



"نہیں تم پرواہ نہ کرو۔ تمہارا کوئی بال بھی بیکا نہیں کر سکتا! میں لاکھوں روپے خرچ کر دوں گا۔"

روشی کچھ نہ بولی.... وہ کچھ سوچ رہی تھی۔

"میرا خیال ہے کہ یہاں ایک ٹیلیفون بوتھ ہے۔" عمران نے کہا اور ڈرائیور سے بولا۔

"گاڑی روک دو۔"

ٹیکسی رک گئی۔ روشی اور عمران نیچے اتر گئے۔

بوتھ خالی تھا! روشی نے ایک بار پھر عمران سے پوچھا کہ اسے کیا کہنا ہے عمران نے اس سلسلے میں کچھ دیر قبل کہے ہوئے جملے دہرائے۔ روشی فون میں سکہ ڈال کر نمبر ڈائیل کرنے لگی اور پھر عمران نے اس کے چہرے پر حیرت کے آثار دیکھے۔

وہ ایک ہی سانس میں وہ سب کچھ دہرا گئی، جو عمران نے بتایا تھا! پھر خاموش ہو کر شائد دوسری طرف سے بولنے والے کی بات سننے لگی۔

"دیکھئے!" اس نے تھوڑی دیر بعد ماؤتھ پیس میں کہا۔ "مجھے جو کچھ بھی معلوم تھا میں نے بتا دیا! اس سے زیادہ میں کچھ بھی نہیں جانتی! ویسے مجھے بھی اس کے متعلق تشویش ہے کہ اس کی اصلیت کیا ہے! بظاہر بیوقوف اور پاگل معلوم ہوتا ہے۔"

"آیا کہاں سے ہے!" دوسری طرف سے آواز آئی۔

"وہ کہتا ہے کہ دلاور پور سے آیا ہوں۔"

"کیا وہ اس وقت تمہارے پاس موجود ہے!"

"نہیں باہر ٹیکسی میں ہے! میں ایک پبلک بوتھ سے بول رہی ہوں۔ اس سے بہانہ کر کے آئی ہوں کہ ایک سہیلی تک ایک پیغام پہنچانا ہے۔"

"کل رات سے قبل بھی اس سے کبھی ملاقات ہوئی تھی۔"

"نہیں کبھی نہیں!" روشی نے جواب دیا۔

"کیا اسے میرا خط دکھایا تھا۔"

"نہیں.... کیا دکھا دوں!" روشی نے پوچھا لیکن اس کا کوئی جواب نہ ملا۔

دوسری طرف سے سلسلہ منقطع کر دیا گیا تھا! روشی نے ریسیور رکھ دیا۔ عمران نے فوراً ہی انکوائری کے نمبر ڈائیل کئے۔

"ہیلو انکوائری"

"ہیلو" دوسری طرف سے آواز آئی۔

"ابھی پبلک بوتھ نمبر چھیالیس سے کسی کے نمبر ڈائیل کئے گئے تھے! میں پتہ چاہتا ہوں۔"

"آپ کون ہیں۔"

"میں ڈی ایس پی سٹی ہوں!" عمران نے کہا۔

"اوہ.... شاید آپ کو غلط فہمی ہوئی ہے!" دوسری طرف سے آواز آئی۔ "چھیالیسویں بوتھ سے تقریباً آدھے گھنٹے سے کوئی کال نہیں ہوئی۔"

"اچھا شکریہ!" عمران نے ریسیور رکھ دیا اور وہ دونوں باہر نکل آئے۔

"تم ڈی ایس پی سٹی ہو۔" روشی ہنسنے لگی۔

"اگر یہ نہ کہتا تو وہ ہرگز کچھ نہ بتاتا۔" عمران نے کہا۔

"لیکن اس نے بتایا کیا!"

"یہی کہ چھیالیسویں بوتھ سے پچھلے آدھ گھنٹے سے کوئی کال نہیں ہوئی! مگر روشی تم نے کمال کر دیا!.... جو کچھ میں کہتا ہوں وہی تم نے بھی کیا۔"

"تم کیا جانو کہ اس نے کیا کہا تھا۔"

"تمہارے جوابات سے میں نے سوالوں کی نوعیت معلوم کرلی تھی۔"

"تم تو صرف عورتوں کے معاملے میں بیوقوف معلوم ہوتے ہو۔"

"تم خود بیوقوف!" عمران بگڑ کر بولا۔

"چلو.... چلو!" وہ اسے ٹیکسی کی طرف دھکیلتی ہوئی بولی۔

"نہیں تم بار بار مجھے بیوقوف کہہ کر چڑا رہی ہو!"

عمران نے بکواس کو طول نہیں دیا! وہ بہت کچھ سوچنا چاہتا تھا۔

"اس کی آواز بھی عجیب تھی!" روشی نے کہا۔ "ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کوئی بھوکا بھیڑیا غرا رہا ہو! مگر.... یہ کیسے ممکن ہے.... ایکسچینج کو اس کی اطلاع تک نہ ہوئی!"

"اونہہ مارو گولی!.... ہمیں کرنا ہی کیا ہے!" عمران نے گردن جھٹک کر کہا۔

"مجھے تو اب اس لڑکی کی تلاش ہے جس نے میرے نوٹوں میں گھپلا کیا تھا۔"

"نہیں عمران!" روشی بولی۔ "یہ عجیب و غریب اطلاع پولیس کے لئے کافی دلچسپ ثابت ہوگی۔"

"کون سی اطلاع!"

"یہی کہ سکس ناٹ کو رنگ کیا جاتا ہے۔ باقاعدہ کال ہوتی ہے اور ٹیلیفون ایکسچینج کو اس کی خبر تک نہیں ہوتی!"

"اے روشی.... خبردار.... خبردار.... کسی سے اس کا تذکرہ مت کرنا!.... کیا تم سچ مچ اپنی گردن تڑوانا چاہتی ہو! اگر پولیس تک یہ خبر گئی تو سمجھ لو کہ میں اور تم دونوں ختم کر دیئے



جائیں گے! وہ کوئی معمولی چور یا اچکا نہیں معلوم ہوتا.... ہاں.... میں نے سینکڑوں جاسوسی ناول پڑھے ہیں! ایک ناول میں پڑھا تھا کہ ایک بہت بڑے مجرم نے اپنا ذاتی ٹیلیفون ایکسچینج قائم کر رکھا تھا اور سرکاری ایکسچینج کو اس کی ہوا بھی نہیں لگی تھی۔"

"تو تم اب اس سے خائف ہو گئے ہو!"

"خائف تو نہیں ہوں! مگر میں کیا بتاؤں.... میں نے جاسوسی ناول میں پڑھا تھا کہ وہ آدمی ہر جگہ موجود رہتا تھا.... جہاں نام لو وہیں دھرا ہوا ہے.... خدا کی پناہ...." عمران اپنا منہ پیٹنے لگا اور روشی ہنسنے لگی اور کافی دیر تک ہنستی رہی پھر اچانک چونک کر سیدھی بیٹھ گئی! وہ حیرت سے چاروں طرف دیکھ رہی تھی۔

"تم ہوش میں ہو یا نہیں!" اس نے عمران کی طرف جھک کر آہستہ سے کہا۔ "ہم شہر میں نہیں ہیں۔"

عمران آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر چاروں طرف دیکھنے لگا.... کار حقیقتاً ایک تاریک سڑک پر دوڑ رہی تھی اور دونوں طرف دور تک کھیتوں اور میدانوں کے سلسلے بکھرے ہوئے تھے!

"پیارے ڈرائیور گاڑی روک دو!" عمران نے ڈرائیور سے کہا۔ لیکن دوسرے ہی لمحے میں اسے اپنی پشت پر شیشہ ٹوٹنے کا چھناکا سنائی دیا اور ساتھ ہی کوئی ٹھنڈی سی چیز اس کی گردن سے چپک کر رہ گئی!

"خبردار چپ چاپ بیٹھے رہو!" اس نے اپنے کان کے قریب ہی کسی کو کہتے سنا۔ "تمہاری گردن میں سوراخ ہو جائے گا اور لڑکی تم دوسری طرف کھسک جاؤ!"

ٹیکسی پرانے ماڈل کی تھی اور اس کی اسٹپنی اوپر کی طرف سے کھلتی تھی.... غالباً شروع ہی سے یہ آدمی اسٹپنی میں چھپا ہوا تھا۔ جنگل میں پہنچ کر اس نے اسٹپنی کھولی اور کار کا پچھلا شیشہ توڑ کر ریوالور عمران کی گردن پر رکھ دیا۔

روشی خوفزدہ نظروں سے اس چوڑے چکلے ہاتھ کو دیکھ رہی تھی جس میں ریوالور دبا ہوا تھا۔

عمران نے جنبش تک نہ کی۔ وہ کسی پتھر کے بت کی طرح بے حس و حرکت نظر آ رہا تھا! حتیٰ کہ اس کی پلکیں تک نہیں جھپک رہی تھیں۔

کار بدستور فراٹے بھرتی رہی۔ روشی پر غشی سی طاری ہو رہی تھی۔ اسے ایسا محسوس ہو رہا تھا! جیسے کار کا رخ تحت الثریٰ کی طرف ہو.... اس کی آنکھیں بند ہوتی جا رہی تھیں۔

اچانک اس نے ایک چیخ سنی.... بالکل اپنے کان کے قریب اور بوکھلا کر آنکھیں کھول دیں! عمران کار کے عقبی شیشے کے ٹوٹنے سے پیدا ہو جانے والی خلا سے اندھیرے میں گھور رہا تھا اور

ریوالور اس کے ہاتھ میں تھا۔

"ڈرائیور روکو گاڑی!" عمران نے ریوالور اس کی طرف کر کے کہا۔

ڈرائیور نے پلٹ کر دیکھا تک نہیں!

"میں تم سے کہہ رہا ہوں!" اس نے اس بار ریوالور کا دستہ ڈرائیور کے سر پر رسید کر دیا۔

ڈرائیور ایک گندی سی گالی دے کر پلٹا لیکن ریوالور کا رخ اپنی طرف دیکھ کر دم بخود رہ گیا۔

"گاڑی روک دو پیارے!" عمران اسے چمکار کر بولا۔ "تمہارے ساتھی کی ریڑھ کی ہڈی ضرور ٹوٹ گئی ہو گی کیوں کہ کار کی رفتار بہت تیز تھی!"

کار رک گئی۔

"شاباش!" عمران آہستہ سے بولا۔ "اب تمہیں بھیرویں سناؤں یا درگت.... یا جو کچھ بھی اسے کہتے ہوں.؟.. دھرپت کہتے ہیں شائد.... لیکن پڑھے لکھے لوگ عموماً دزوپد کہتے ہیں!"

ڈرائیور کچھ نہ بولا! وہ اپنے خشک ہونٹوں پر زبان پھیر رہا تھا۔

"روشی! اس کے گلے سے ٹائی کھول لو!" عمران نے روشی سے کہا۔

O

تھوڑی دیر بعد کار شہر کی طرف واپس جا رہی تھی! روشی اور عمران اگلی سیٹ پر تھے! عمران کار ڈرائیو کر رہا تھا! پچھلی سیٹ پر ڈرائیور بے بس پڑا ہوا تھا.... اس کے دونوں ہاتھ پشت پر اسی کی ٹائی سے باندھ دیئے گئے تھے اور پیروں کو جکڑنے کے لئے عمران نے اپنی پیٹی استعمال کی تھی اور اس کے منہ میں دو عدد رومال حلق تک ٹھونس دیئے گئے تھے۔

سیٹ کے نیچے ایک لاش تھی جس کا چہرہ بھرتا ہو گیا تھا۔

کھڑکیوں کے شیشوں پر سیاہ پردے کھینچ دیئے گئے تھے۔

روشی اس طرح خاموش تھی جیسے اس کی اپنی زندگی بھی خطرے میں ہو!

وہ کافی دیر سے کچھ بولنے کی کوشش کر رہی تھی مگر ابھی تک اسے کامیابی نہیں نصیب ہوئی تھی! لیکن کب تک! کار میں پڑی ہوئی لاش اسے پاگلوں کی طرح چیخنے پر مجبور کر رہی تھی۔

"میرا خیال ہے کہ اب تم سیدھے کوتوالی چلو۔" روشی نے کہا۔

"ارے باپ رے!" عمران خوفزدہ آواز میں بڑبڑایا۔

"نہیں تمہیں چلنا پڑے گا! کچھ نہیں کوئی خاص بات نہیں! ہم جو کچھ بھی بیان دیں گے وہ



غلط نہیں ہو گا۔ تم نے اپنی جان بچانے کے لئے اسے نیچے گرایا تھا!"

"وہ تو سب ٹھیک ہے.... مگر پولیس کا چکر!.... نہیں یہ میرے بس کا روگ نہیں۔"

"پھر لاش کا کیا ہو گا! تم نے اسے وہاں سے اٹھایا کیوں! ڈرائیور کو بھی وہیں چھوڑ آئے ہوتے! کار کو ہم شہر سے باہر ہی چھوڑ کر پیدل چلے جاتے!"

"اس وقت کیوں نہیں دیا تھا یہ مشورہ!" عمران غصیلی آواز میں بولا۔ "اب کیا ہو سکتا ہے! اب تو ہم شہر میں داخل ہو گئے ہیں!"

روشی کے ہاتھ پیر ڈھیلے ہو گئے اس نے پیشانی سے پسینہ پونچھتے ہوئے کہا۔ "اب بھی غنیمت ہے پھر وہیں واپس چلو!"

"تم مجھ سے زیادہ احمق معلوم ہوتی ہو۔ اس بار اگر دس پانچ سے ملاقات ہو گئی تو میرا مربہ بن جائیگا اور تمہاری جیلی!"

"پھر کیا کرو گے۔"

"دیکھو ایک بات سوجھ رہی ہے۔ مگر تمہیں نہ بتاؤں گا ورنہ تم پھر کوئی ایسا مشورہ دو گی کہ مجھے اپنی عقل پر رونا آجائے گا!"

روشی خاموش ہو گئی! اس لئے نہیں کہ لاجواب ہو گئی تھی بلکہ اس کا جسم بری طرح کانپ رہا تھا اور حلق میں کانٹے پڑے جا رہے تھے۔

عمران کار کو شہر کے ایک ایسے حصے میں لایا جہاں کرائے پر دیئے جانیوالے بہت سے گیراج تھے۔ اس نے ایک جگہ کار روک دی! اور اتر کر ایک گیراج حاصل کرنے کے لئے گفت و شنید کرنے لگا۔ اس نے منیجر کو بتایا کہ وہ سیاح ہے۔ کارونیشن ہوٹل میں قیام ہے مگر چونکہ وہاں کاروں کے لئے کوئی انتظام نہیں ہے. اس لئے وہ یہاں ایک گیراج کرائے پر حاصل کرنا چاہتا ہے۔ بات غیر معمولی نہیں تھی اس لئے اسے گیراج حاصل کرنے میں دشواری نہیں ہوئی اس نے ایک ہفتہ کا پیشگی کرایہ ادا کر کے گیراج کی کنجی اور رسید حاصل کی اور پھر کار کو گیراج میں مقفل کر کے روشی کے ساتھ ٹہلتا ہوا دوسری سڑک پر آگیا۔

"لیکن اس کا انجام کیا ہو گا!" روشی بڑبڑائی۔

"صبح تک وہ ڈرائیور بھی مر جائے گا۔" عمران نے بڑی سادگی سے جواب دیا۔

"تم بالکل گدھے ہو۔" روشی جھلا گئی۔

"نہیں اب میں اتنا گدھا بھی نہیں ہوں! میں نے اپنا صحیح نام اور پتہ نہیں لکھوایا۔"

"اس خیال میں نہ رہنا!" روشی نے تلخ لہجے میں کہا۔ "پولیس شکاری کتوں کی طرح پیچھا کرتی ہے۔"

"فکر نہ کرو! ایک ہفتے تک تو وہ گیراج کھلتا نہیں! کیوں کہ میں نے ایک ہفتے کا پیشگی کرایہ ادا کیا ہے اور پھر ایک ہفتے میں--میں نہ جانے کہاں ہوں گا! ہو سکتا ہے مر ہی جاؤں ہو سکتا ہے اس نامعلوم آدمی کی موت آجائے.... بہر حال وہ اپنے دو ساتھوں سے تو محروم ہو ہی چکا ہے!"

روشی کچھ نہ بولی! اس کا سر چکرا رہا تھا۔

عمران نے ایک گزرتی ہوئی ٹیکسی رکوائی! روشی کے لئے دروازہ کھولا اور پھر خود بھی اندر بیٹھتا ہوا ڈرائیور سے بولا۔ "وہاٹ ماربل۔"

روشی آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر اسے دیکھنے لگی۔

"ہاں" عمران سر ہلا کر بولا "وہیں کھانا کھائیں گے! کافی پئیں گے اور تم دو ایک پیگ لینا! طبیعت سنبھل جائے گی۔ ویسے اگر چیو نگم پسند کرو تو ابھی دوں.... اور ہاں ہم وہاں دو ایک راؤنڈ رمبا بھی ناچیں گے!"

"کیا تم سچ مچ پاگل ہو!" روشی آہستہ سے بولی۔

"ہائیں! کبھی احمق، کبھی پاگل! اب میں اپنا گلا گھونٹ لوں گا!"

روشی خاموش ہو گئی! وہ اس سلسلے میں بہت کچھ کہنا چاہتی تھی۔ لیکن اسے الفاظ نہیں مل رہے تھے۔ ذہنی انتشار اپنی انتہائی منزلیں طے کر رہا تھا۔

وہ وہاٹ ماربل میں پہنچ گئے!.... روشی کا دل چاہ رہا تھا کہ پاگلوں کی طرح چیختی ہوئی گھر کی طرف بھاگ جائے۔

عمران اسے ایک کیبن میں بٹھا کر باتھ روم کی طرف چلا گیا! باتھ روم کا تو صرف بہانہ تھا وہ دراصل اس کیبن میں جانا چاہتا تھا جہاں گاہکوں کے استعمال کرنے کا فون تھا۔

اس نے وہ نمبر ڈائیل کئے جن پر انسپکٹر جاوید سے ہر وقت رابطہ قائم کیا جا سکتا تھا۔

"ہیلو!.... کون.... انسپکٹر جاوید سے ملنا ہے! اوہ آپ ہیں، سنئے میں علی عمران بول رہا ہوں۔ ہاں.... دیکھئے.... امیر گنج کے گیراج نمبر تیرہ میں جو مقفل ہے آپ کو نیلے رنگ کی ایک کار ملے گی.... اس میں دو شکار ہیں! ایک مر چکا ہے اور دوسرا شاید آپ کو زندہ ملے۔ گیراج کی کنجی میرے پاس ہے۔ آپ تلاشی کا وارنٹ لے کر جائیے اور بے دریغ تالا توڑ دیجئے.... ہاں ہاں.... یہ اسی سلسلے کی کڑی ہے.... مجھے یقین ہے کہ دونوں اسی کے آدمی ہیں! اور سنئے کافی رازداری کی ضرورت ہے! اس واقعے کو راز ہی میں رہنا چاہئے! مکمل واقعات آپ کو کل صبح معلوم ہوں گے! اچھا شب بخیر!"

عمران ریسیور رکھ کر روشی کے پاس واپس آگیا۔



روشی کی حالت ابتر تھی! عمران نے کھانے سے قبل اسے شیری پلوائی.... نتیجہ کسی حد تک اچھا ہی نکلا.... روشی کے چہرے پر تازگی کے آثار نظر آنے لگے تھے.... لیکن پھر بھی کھانا اس کے حلق سے نہیں اتر رہا تھا!--اور وہ عمران کو حیرت سے دیکھ رہی تھی! جو کھانے پر اس طرح ٹوٹ پڑا تھا جیسے کئی دن سے بھوکا ہو اور اس کے چہرے پر وہی پرانی حماقت طاری ہو گئی تھی۔

"تم بہت خاموش ہو۔" عمران نے سر اٹھائے بغیر روشی سے کہا۔

"کچھ نہیں! کوئی خاص بات نہیں۔" روشی نے بے دلی سے کہا۔

"رمبا کی کیا رہی.... میں ناچنے کے موڈ میں ہوں۔"

"خدا کے لئے مجھے پریشان نہ کرو۔"

"تم عورت ہو یا.... ذرا مجھے بتاؤ کیا میں ان کے ہاتھوں مارا جاتا! وہ ہمیں کہیں لے جا کر ہماری چٹنی بنا ڈالتے!"

"میں اس موضوع پر گفتگو نہیں کرنا چاہتی۔" روشی نے اپنی پیشانی رگڑتے ہوئے کہا۔

"میں خود نہیں کرنا چاہتا تھا! خود چھیڑتی ہو اور پھر ایسا لگتا ہے جیسے مجھے کھا جاؤ گی۔"

"عمران ڈیئر.... سوچو تو اب کیا ہو گا۔"

"دوسرا بھی مر جائے گا.... اور دو چار دن بعد لاشوں کی بدبو پھیلے گی تو گیراج کا تالا توڑ دیا جائے گا اور پھر وہ پکڑا جائے گا جس کی وہ کار ہو گی--ہاہا--!"

"اور جو تم انہیں اپنی شکل دکھا آئے ہو۔" روشی بھنا کر بولی۔

"گیراج والوں کو!" عمران نے پوچھا اور روشی نے اثبات میں سر ہلا دیا۔

"مگر وہ لوگ تمہاری شکل نہیں دیکھ سکے تھے! تم محفوظ رہو گی!"

"میں تمہارے لئے کہہ رہی ہوں۔" روشی جھپٹ پڑی۔

"میری فکر نہ کرو.... میں پٹھان ہوں! جب تک اس نامعلوم آدمی کا صفایا نہ کر لوں اس شہر سے نہیں جاؤں گا۔ ویسے میں اب تمہارے ساتھ نہیں رہ سکتا۔"

"کیوں!" روشی اسے گھورنے لگی۔

"تم بات بات پر میری توہین کرتی ہو! احمق.... پاگل اور نہ جانے کیا کیا کہتی رہتی ہو! خود بور ہوتی ہو اور مجھے بور کرتی ہو۔"

روشی کے ہونٹوں پر پھیکی سی مسکراہٹ نمودار ہوئی۔

"تم میرے ساتھ رمبا ناچو گی!" عمران ایک ایک لفظ پر زور دیتا ہوا بولا۔

"ہوں! اچھا!" روشی اٹھتی ہوئی بولی۔ "چلو! لیکن یہ یاد رکھنا.... تم مجھے آج بہت پریشان

کر رہے ہو۔"

وہ دونوں ریکریئیشن ہال میں داخل ہوئے.... درجنوں جوڑے رقص کر رہے تھے۔ تھوڑی دیر بعد عمران اور روشی بھی ان کی بھیڑ میں غائب ہو گئے۔

O

دوسرے دن عمران محکمہ سراغرسانی کے سپرنٹنڈنٹ کے کمرے میں بیٹھا ہوا تھا۔

جس وقت وہ یہاں داخل ہوا تھا اس کے چہرے پر گھنی داڑھی تھی اور چہرے پر کچھ اس قسم کا تقدس تھا کہ وہ کوئی نیک دل پادری معلوم ہوتا تھا.... آنکھوں پر تاریک شیشوں کی عینک تھی.... داڑھی اب بھی موجود تھی لیکن چشمہ اتار دیا گیا تھا۔

سپرنٹنڈنٹ وہ رپورٹ پڑھ رہا تھا جو عمران نے پچھلی رات کے واقعات کے متعلق مرتب کی تھی۔

"مگر جناب!" سپرنٹنڈنٹ نے تھوڑی دیر بعد کہا۔ "وہ کار چوری کی ہے! اس کی چوری کی رپورٹ ایک ہفتہ قبل کوتوالی میں درج کرائی گئی تھی۔"

"ٹھیک ہے!" عمران سر ہلا کر بولا۔ "اس قسم کی مہموں میں ایسی ہی کاریں استعمال کی جاتی ہیں! میرا خیال ہے کہ یہاں آئے دن کاریں چرائی جاتی ہوں گی!"

"آپ کا خیال درست ہے۔ لیکن وہ کہیں نہ کہیں مل بھی جاتی ہیں! لیکن ایسی کسی کار کے ساتھ کسی آدمی کا بھی پکڑا جانا پہلا واقعہ ہے۔"

"ڈرائیور سے آپ نے کیا معلوم کیا؟" عمران نے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں! وہ کہتا ہے کہ کل شام ہی کو اس کی خدمات حاصل کی گئی تھیں۔ وہ دراصل ایک ٹیکسی ڈرائیور ہے اور اسے صرف تین گھنٹے کام کرنے کی اجرت تین سو روپے پیشگی دی گئی تھی۔"

"آہم! تو اس کا یہ مطلب ہے کہ جس سے کچھ معلوم ہونے کی توقع کی جا سکتی وہ ختم ہو گیا۔ خیر -- لیکن یہ تو معلوم کیا ہی جا سکتا ہے کہ مرنے والا کون تھا کہاں رہتا تھا کن حلقوں سے اس کا تعلق تھا۔"

"جاوید اس کے لئے کام کر رہا ہے اور مجھے توقع ہے کہ وہ کامیاب ہوگا۔"

"ٹھیک! اچھا کیا آپ اس بات سے واقف ہیں.... مگر نہیں.... خیر میں ابھی کیا کہہ رہا تھا!"



عمران خاموش ہو کر اپنی پیشانی پر انگلی مارنے لگا.... وہ دراصل سپرنٹنڈنٹ سے فون نمبر سکس ناٹ کے متعلق گفتگو کرنے جا رہا تھا.... لیکن پھر کچھ سوچ کر رک گیا۔

"کیا آپ کوئی خاص بات کہنے والے تھے۔" سپرنٹنڈنٹ نے پوچھا۔

"وہ بھی بھول گیا!" عمران نے سنجیدگی سے کہا! پھر اس کے چہرے پر نہ جانے کہاں کا غم ٹوٹ پڑا! اور وہ ٹھنڈی سانس لے کر دردناک لہجے میں بولا۔ "میں نہیں جانتا کہ یہ کوئی مرض ہے یا ذہنی کمزوری.... اچانک اس طرح ذہنی رو بہکتی ہے کہ میں وقتی طور پر سب کچھ بھول جاتا ہوں ہو سکتا ہے کہ تھوڑی دیر بعد وہ بات یاد ہی آ جائے، جو میں آپ سے کہنا چاہتا تھا۔"

سپرنٹنڈنٹ اسے ٹٹولنے والی نظروں سے دیکھنے لگا! لیکن عمران کے چہرے سے اس کی دلی کیفیات کا اندازہ کر لینا آسان کام نہیں تھا۔

پھر اس کیس کے متعلق دونوں میں کافی دیر تک مختلف قسم کی باتیں ہوتی رہیں۔ سپرنٹنڈنٹ نے اسے بتایا کہ اے بی سی ہوٹل کے تین آدمی جعلی نوٹوں سمیت پکڑے گئے ہیں۔ عمران نے نوٹوں کے نمبر طلب کئے سپرنٹنڈنٹ نے دراز سے لسٹ نکال کر اس کی طرف بڑھا دی۔

"نہیں۔" عمران سر ہلا کر بولا۔ "اس میں صرف وہی نمبر ہیں جو میں ہوٹل میں ہارا تھا۔ ایک بھی ایسا نمبر نظر نہیں آتا، جو اس آدمی والے پیکٹوں سے تعلق رکھتا ہو!"

"تب تو ہمیں تسلیم کرنا پڑے گا کہ اے بی سی والوں کا اس سے کوئی تعلق نہیں! ظاہر ہے کہ اگر وہ ہوشیار ہو گیا تھا تو اسے اے بی سی والوں کو بھی نوٹوں کے استعمال سے روک دینا چاہئے تھا۔"

"نہیں اس کے بارے میں تو کچھ کہا ہی نہیں جا سکتا۔" عمران نے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ تعلق ظاہر نہ کرنے ہی کے لئے اس نے دیدہ دانستہ ان آدمیوں کو پولیس کے چنگل میں دے دیا ہو!"

"جی ہاں یہ بھی ممکن ہے!" سپرنٹنڈنٹ سر ہلانے لگا۔

"فی الحال ہمیں اے بی سی والوں کو نظر انداز کر دینا چاہئے۔" عمران نے کہا۔

"لیکن اب آپ کیا کریں گے!" سپرنٹنڈنٹ نے پوچھا۔

"بتانا بہت مشکل ہے۔ میں پہلے سے کوئی طریق کار متعین نہیں کرتا۔ بس وقت پر جو سوجھ جائے! پچھلی رات کے واقعات کا ردعمل کیا ہوتا ہے؟ اب اس کا منتظر ہوں۔"

پھر عمران زیادہ دیر تک وہاں نہیں بیٹھا، کیوں کہ ایک نیا خیال اس کے ذہن میں سر ابھار رہا تھا! وہ وہاں سے نکل کر ایک طرف چلنے لگا۔ لیکن ساتھ ہی ساتھ اس کا بھی اندازہ کرتا جا رہا تھا کہ کہیں کوئی اس کا تعاقب تو نہیں کر رہا۔

اس نے آج بھی سپرنٹنڈنٹ سے روشی کا تذکرہ نہیں کیا تھا! وہ اسے پس منظر ہی میں رکھنا

چاہتا تھا۔

کچھ دور چل کر وہ ایک ٹیلیفون بوتھ کے سامنے رک گیا۔ اس نے مڑ کر دیکھا دور دور تک کسی کا پتہ نہیں تھا۔ سڑک زیادہ چلتی ہوئی نہیں تھی۔ کبھی کبھار ایک آدھ کار گزر جاتی تھی یا کوئی راہ گیر چلتا ہوا نظر آ جاتا تھا۔

عمران بوتھ کا دروازہ کھول کر اندر چلا گیا اور پھر اسے اندر سے بولٹ کرنے کے بعد سوراخ میں سکہ ڈالا.... دوسرے لمحے میں سکس ناٹ کو ڈائیل کر رہا تھا۔

"ہیلو!" دوسری طرف سے ایک بھاری آواز آئی۔

"میں روشی بول رہی ہوں۔" عمران نے ماؤتھ پیس میں کہا! اگر اس وقت روشی یہاں موجود ہوتی تو اسے عمران کی آواز سن کر غش ضرور آ جاتا!

"روشی"

"ہاں! میں بہت پریشان ہوں!"

"کیوں!"

"اس نے پچھلی رات ایک آدمی کو مار ڈالا ہے.... وہ ہماری کار کی اسٹپنی میں چھپ گیا تھا.... پھر ایک جگہ اس نے پچھلا شیشہ توڑ کر ہمیں ریوالور دکھایا! میں نہیں کہہ سکتی کہ اسے اس نے کس طرح نیچے گرا دیا۔" عمران نے پورا واقعہ دہراتے ہوئے کہا۔ "میں بہت پریشان تھی۔ میں نے اس سے کہا کہ پولیس کو اطلاع کر دے مگر اس نے انکار کر دیا... میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا کروں! بہر حال میں نے گھبراہٹ میں پولیس کو فون کر دیا کہ فلاں نمبر کے گیراج میں ایک لاش ہے! لیکن میں نے یہ نہیں بتایا کہ میں کون ہوں۔"

"اسے علم ہے کہ تم نے پولیس کو فون کیا ہے۔"

"نہیں! میں نے اسے نہیں بتایا! میں بہت پریشان ہوں! وہ کوئی خطرناک آدمی معلوم ہوتا ہے.... کون ہے؟ یہ میں نہیں جانتی!"

"تم اس وقت کہاں سے بول رہی ہو!"

"یہ نہیں بتاؤں گی! مجھے تم سے بھی خوف معلوم ہوتا ہے!"

دوسری طرف سے ہلکے سے قہقہے کی آواز آئی اور بولنے والے نے کہا۔ "تم پبلک بوتھ نمبر چوبیس سے بول رہی ہو۔"

اور عمران کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔

"میں جا رہی ہوں!" اس نے گھبرائے ہوئے لہجے میں کہا۔



"نہیں ٹھہرو! اسی میں تمہاری بہتری ہے.... ورنہ جانتی ہو کہ کیا ہوگا؟ اگر پولیس کے ہتھے چڑھ گئیں تو.... میرا تم سے کوئی جھگڑا نہیں بلکہ تم کئی بار نادانستہ طور پر میرے کام بھی آ چکی ہو!.... میں تمہیں اس جنجال سے بچانا چاہتا ہوں.... ہاں تو میں یہ کہہ رہا تھا کہ تم بوتھ کے باہر ٹھہرو! آدھ گھنٹے کے اندر ہی اندر میرا ایک آدمی وہاں پہنچ جائے گا۔"

"کیوں.... نہیں نہیں!" عمران نے احتجاجاً کہا۔ "میں بالکل بے قصور ہوں میں کیا کروں وہ خواہ مخواہ میرے گلے پڑ گیا ہے۔"

"ڈرو نہیں روشی!" بولنے والے نے اسے چمکار کر کہا۔ "میں تمہاری مدد کرنا چاہتا ہوں۔ اسی میں تمہاری بہتری ہے۔"

عمران نے فوراً ہی جواب نہیں دیا۔

"ہیلو!" دوسری طرف سے آواز آئی۔

"ہیلو" عمران کپکپائی ہوئی آواز میں بولا۔ "اچھا میں انتظار کروں گی لیکن مجھے یقین ہے کہ یہ میری زندگی کا آخری دن ہے۔"

"بہت ڈر گئی ہو!" قہقہے کے ساتھ کہا گیا۔ "ارے اگر میں تمہیں مارنا چاہتا تو تم اب تک زندہ نہ ہوتیں۔ اچھا تم وہیں انتظار کرو۔"

سلسلہ منقطع کر دیا گیا! عمران بوتھ سے نکل آیا! اس کے ہونٹوں پر شرارت آمیز مسکراہٹ تھی اور داڑھی میں یہ مسکراہٹ نہ جانے کیوں خطرناک معلوم ہو رہی تھی۔

آدھے گھنٹے تک اسے انتظار کرنا تھا! وہ ٹہلتا ہوا سڑک کی دوسری طرف چلا گیا! ادھر چند سایہ دار درخت تھے۔

روشی کا انتظام اس نے پچھلی رات ہی کو کر لیا تھا! وہ اس وقت ایک غیر معروف سے ہوٹل کے ایک کمرے میں مقیم تھی اور عمران نے پچھلی رات اسی کے فلیٹ میں تنہا گذاری تھی!

وہ درختوں کے نیچے ٹہلتا رہا۔ بار بار اس کی نظر کلائی کی گھڑی کی طرف اٹھ جاتی تھی۔ بیس منٹ گذر گئے! اب وہ پھر بوتھ کی طرف جا رہا تھا!

زیادہ دیر نہیں گذری تھی کہ اس نے محسوس کیا کہ ایک کار قریب ہی اس کی پشت پر آ کر رکی ہے۔

اچانک عمران پر کھانسیوں کا دورہ پڑا۔ وہ پیٹ دبائے ہوئے جھک کر کھانسنے لگا۔ پھر سیدھا کھڑا ہو کر بوتھ کی طرف مکا لہراتا ہوا غصیلی آواز میں بولا "سالی کبھی تو باہر نکلو گی۔"

"کیا بات ہے جناب۔" کسی نے پشت سے کہا۔

عمران چونک کر مڑا۔ اس کے تین یا چار فٹ کے فاصلے پر ایک وجیہہ جوان کھڑا تھا اور سڑک پر ایک خالی کار موجود تھی!

"کیا بتاؤں جناب!" عمران اس طرح بولا جیسے کھانسیوں کے دورے کے نتیجے میں اس کی سانسیں الجھ رہی ہوں! وہ چند لمحے ہانپتا رہا پھر بولا۔ "ایک گھنٹے سے اندر گھسی ہوئی ہے.... مجھے بھی ایک ضروری فون کرنا ہے.... کئی بار دستک دے چکا ہوں! ہر بار یہی کہہ دیتی ہے 'ایک منٹ ٹھہریئے!' ایک منٹ کی ایسی کی تیسی ایک گھنٹہ ہو گیا--"

"اوہ ٹھہریئے! میں دیکھتا ہوں!" نووارد آگے بڑھتا ہوا بولا۔ اس نے ہینڈل گھما کر دروازہ کھولا لیکن پھر اسے مڑنا نصیب نہیں ہوا۔ عمران کا ہاتھ اس کی گردن دبوچ چکا تھا.... اس نے اسے بوتھ کے اندر دھکا دے دیا اور خود بھی طوفان کی طرح اس پر جا پڑا۔

بوتھ کا دروازہ خود کار تھا اس لئے اسے بند کرنے کی ضرورت بھی نہیں تھی وہ ان دونوں کے داخل ہوتے ہی خود بخود بند ہو گیا تھا۔

تھپڑوں، گھونسوں اور لاتوں کا طوفان۔

ہاتھ کے ساتھ ہی ساتھ عمران کی زبان بھی چل رہی تھی۔

"میں روشی، تمہاری ٹھکائی کر رہی مری جان! اپنے بلڈاگ سے کہہ دینا کہ میرے بقیہ نوٹ مجھے واپس کر دے ورنہ ایک دن اسے بھی کسی چوہے دان میں بند کر کے ماروں گا.... اور وہ سالی روشی.... وہ بھی مجھے جل دے گئی۔ کل رات سے غائب ہے اور بیٹا کل رات میں نے تمہارے ایک ساتھی کی کمر توڑ دی ہے!"

عمران اس پر اچانک اس طرح ٹوٹ پڑا تھا کہ اسے کچھ سوچنے سمجھنے کا موقع ہی نہ مل سکا! پھر ایسی صورت میں چپ چاپ پٹتے رہنے کے علاوہ اور کیا ہو سکتا تھا۔

تھوڑی دیر میں اس نے ہاتھ پیر ڈال دیئے۔

عمران نے اسے کالر سے پکڑ کر اٹھایا لیکن اس کے پیر زمین پر ٹکتے ہی نہیں تھے!

"دیکھو بیٹا! اپنے بلڈاگ سے کہہ دینا کہ آج رات کو میرے بقیہ نوٹ واپس مل جانے چاہئیں.... وہ جعلی ہیں! میں ابھی انہیں بازار میں نہیں لانا چاہتا تھا! مگر اس کتے کی وجہ سے میرا کھیل بگڑ گیا ہے! آخر وہ دوسروں کے معاملات میں ٹانگ اڑانے والا ہوتا کون ہے! اس سے کہو! آج رات مجھے نوٹ واپس ملنے چاہئیں۔ میں روشی ہی کے فلیٹ میں ہوں! وہ مجھ سے خائف ہو کر کہیں چھپ گئی ہے.... آج رات کو.... بھولنا نہیں.... میں روشی کے فلیٹ ہی میں ملوں گا اور یہ بھی کہہ دینا اس چڑیمار سے کہ اے بی سی ہوٹل میں ایک پولیس آفیسر مچھلیوں کے شکار



کے بہانے ٹھہرا ہوا ہے ہوشیار رہنا۔"

پھر اس نے اسے کھینچ کر بوتھ سے باہر نکالا۔

سڑک ویران پڑی تھی!.... نووارد اگر چاہتا تو کھلی جگہ میں اس سے اچھی طرح نپٹ سکتا تھا! مگر حقیقت تو یہ تھی کہ اب اس میں جدوجہد کی سکت نہیں رہ گئی تھی!

عمران نے اسے اسٹیرنگ کے سامنے بٹھا دیا۔

"جاؤ اب دفع ہو جاؤ!" عمران نے کہا۔ "ورنہ ہو سکتا ہے کہ مجھے تم پر پھر پیار آنے لگے۔ اپنے بلڈاگ تک میرا پیغام ضرور پہنچا دینا! نہیں تو پھر جانتے ہو مجھے جہاں بھی اندھیرے اجالے مل گئے تمہارا آملیٹ بنا کر رکھ دوں گا۔"



ہدہد کو عمران نے بالکل اپنے رنگ میں ڈھالنے کی کوشش کی تھی۔ وہ سچ مچ تھوڑا سا بیوقوف تھا۔ لیکن عمران کے اشارے پر بالکل مشین کی طرح کام کرتا تھا۔ کاہل اور سست ہونے کے باوجود بھی کام کے وقت اس میں کافی پھرتیلا پن آ جاتا تھا۔

مگر اس کام سے وہ بری طرح بیزار تھا جو آج کل اسے سونپا گیا تھا وہ اس کام کو بھی کسی حد تک برداشت کر سکتا تھا! مگر کم از کم اے بی سی ہوٹل میں قیام کرنے کے لئے تیار نہیں تھا! لیکن عمران سے خوف بھی معلوم ہوتا تھا اور وہ بے چارہ ابھی تک اس بات سے واقف نہیں تھا کہ اسے حقیقتاً کیا کرنا ہے۔ ویسے محکمہ اسے مچھلی کا شکار کرنے کی تنخواہ تو دیتا نہیں تھا۔

کل وہ ہوٹل میں داخل ہوا تھا اور آج اسے عمران کی ہدایت کے مطابق شکار کے لئے صبح سے شام تک سمندر کے کنارے بیٹھنا تھا۔

لیکن وہ اے بی سی کی فضا اور ماحول سے سخت بیزار تھا! اسے وہاں ہر وقت برے آدمی اور بری عورتیں نظر آتی تھیں۔

اس وقت وہ ناشتے کی میز پر بیٹھا جلدی جلدی حلق میں چائے انڈیل رہا تھا! وہ جلد سے جلد یہاں سے نکل جانا چاہتا تھا!.... بات یہ تھی کہ اسے کاؤنٹر کے قریب وہی عورت نظر آ گئی تھی جس نے پچھلی رات اسے بہت پریشان کیا تھا! رات وہ نشے میں تھی اور ہدہد کے سر ہو گئی تھی کہ وہ اسے فلم دیوداس کا گانا "بالم بسو مورے من میں!" سنائے ہدہد کی بوکھلاہٹ دیکھ کر دوسرے لوگ بھی اس تفریح میں دلچسپی لینے لگے تھے۔

پتہ نہیں کس طرح ہدہد نے اس سے پیچھا چھڑایا تھا۔

اب اس وقت پھر اسے دیکھ کر اس کے ہاتھ پیر پھول گئے تھے۔

لیکن عورت جو اس وقت نشے میں نہیں تھی۔ کافی سنجیدہ نظر آ رہی تھی! ہدہد نے جلدی جلدی ناشتہ ختم کیا اور کمرے سے شکار کا سامان لے کر گھاٹ کی طرف روانہ ہو گیا۔

ہدہد یہاں آنے کے مقصد سے تو واقف نہیں تھا! وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ عمران کو اس علاقے سے کیوں دلچسپی ہو سکتی ہے! مگر وہ یہ نہیں جانتا تھا کہ خود اسے کیا کرنا ہے.... البتہ وہ اپنی آنکھیں ضرور کھلی رکھنا چاہتا تھا۔

اس حصے میں سمندر پر سکون تھا اور ادھر لانچوں اور کشتیوں کی بھی آمد و رفت نہیں رہتی تھی اسے اپنے علاوہ دو تین آدمی اور بھی نظر آئے جو پانی میں ڈوریں ڈالے بیٹھے اونگھ رہے تھے۔

وہ ایک بجے تک جھک مارتا رہا۔ لیکن ایک مچھلی بھی اس کے کانٹے میں نہ لگی۔

لیکن وہ شاید اس سے بے خبر تھا کہ تھوڑے ہی فاصلے پر ایک آدمی کھڑا خود اسی کا شکار کرنے کی تاک میں ہے۔

وہ آدمی چند لمحے کھڑا سگریٹ کے کش لیتا رہا۔ پھر آہستہ آہستہ ہدہد کی طرف بڑھا۔

"آج کل شکار مشکل ہی سے ملتا ہے!" اس نے ہدہد سے کچھ فاصلے پر بیٹھتے ہوئے کہا۔

ہدہد چونک کر اسے گھورنے لگا! یہ ایک دبلا پتلا اور دراز قد آدمی تھا۔ عمر تیس اور چالیس کے درمیان رہی ہو گی۔ اس کے شانے سے ایک کیمرہ لٹک رہا تھا۔

"جج جی ہاں!" ہدہد اپنے چہرے پر خوش اخلاقی کے آثار پیدا کرتا ہوا بولا۔

"آپ اس شوق کو کیسا سمجھتے ہیں۔" نووارد نے پوچھا!

"مم.... معاف فرمایئے گا! مم.... میں سمجھا نہیں۔"

"اوہ! میرے اس سوال کو کسی اور روشنی میں نہ لیجئے گا! میرا تعلق دراصل ایک باتصویر ماہنامے سے ہے، اور میرا کام یہ ہے کہ میں مختلف قسم کی ہابیز کے متعلق معلومات اور تصاویر فراہم کروں۔"

"یہ میری ہابی نہیں بلکہ.... پپ پیشہ ہے!" ہدہد مسکرا کر بولا۔

"میں نہیں یقین کر سکتا جناب!" نووارد بھی ہنسنے لگا۔ "ہمارے یہاں کے پیشہ ور سمندر میں جال ڈالتے ہیں اور ان کا لباس اتنا شاندار نہیں ہوتا.... اور وہ تنکوں کے ہیٹ نہیں لگاتے۔"

ہدہد بھی خواہ مخواہ ہنسنے لگا اور نووارد نے کہا۔ "میں آپ کا شکر گذار ہوں گا! اگر آپ مجھے شکار کھیلتے ہوئے دو تین پوز دے دیں۔"

"یہاں اکیلا.... مم.... میں.... ہی.... تت تو نہیں ہوں۔"



"درست ہے! لیکن میں انہیں اس قابل نہیں سمجھتا کہ ان کی تصویر کسی ایسے ماہنامے میں شائع ہو جو امریکہ، انگلینڈ، فرانس، جرمنی اور ہالینڈ جیسے ممالک میں جاتا ہو!"

ہدہد گدھے کی طرح پھول گیا اور اس نے اپنے تین پوز دیئے! لیکن اس شوق سے متعلق اظہار خیال کرتے وقت وہ بری طرح ہکلانے لگا! ظاہر ہے کہ اسے مچھلیوں کے متعلق صرف اتنا ہی معلوم تھا کہ ہر مچھلی لذیذ نہیں ہوتی اور خواہ وہ کسی قسم سے تعلق رکھتی ہو اس میں کانٹے ضرور ہوں گے۔

"میں زبانی... نن نہیں.... بب.... بب.... بتا سکتا!" اس نے آخر کار تنگ آ کر کہا۔ "لکھ کر.... دد دے.... سکتا ہوں۔"

"ہوتا ہے.... ہوتا ہے۔" نووارد سر ہلا کر بولا۔ "بعض لوگ لکھ سکتے ہیں بیان نہیں سکتے۔ اچھا کوئی بات نہیں!.... مجھے اس کے بارے میں جتنا بھی علم ہے خود ہی لکھ لوں گا! ویسے آپ مجھے اپنا نام اور پتہ لکھوا دیجئے۔"

ہدہد نے اطمینان کا سانس لیا.... ظاہر ہے کہ اس نے نام اور پتہ غلط ہی لکھوایا ہو گا۔

نووارد رخصت ہو گیا!.... لیکن اس نووارد کی گھات میں بھی کوئی تھا! جیسے ہی وہ ریتلے حصے کو پار کر کے بندرگاہ کی طرف جانے والی سڑک پر پہنچا! ایک آدمی تودے کی اوٹ سے نکل کر اس کا تعاقب کرنے لگا اور یہ آدمی عمران کے علاوہ اور کوئی نہیں تھا۔

O

روشی اپنے اقامتی ہوٹل میں پچھلی رات سے عمران کا انتظار کر رہی تھی! وہ اسے ہوٹل میں ٹھہرا کر جلدی ہی واپس آنے کا وعدہ کر کے رخصت ہو گیا تھا۔ روشی اس کے لئے بے حد متفکر تھی! لیکن اتنی ہمت بھی نہیں رکھتی تھی کہ اس کی تلاش میں نکل کھڑی ہوتی۔

اسے پولیس کا بھی خوف تھا اور وہ بھیانک آدمی تو تھا ہی اس کی تلاش میں.... سارا دن گذر گیا لیکن عمران نہیں آیا! اس وقت شام کے چار بج رہے تھے اور روشی قطعی ناامید ہو چکی تھی اسے یقین تھا کہ عمران کسی نہ کسی مصیبت میں پھنس گیا ہے۔

یا تو وہ پولیس کے ہتھے چڑھ گیا! یا پھر اس بھیانک آدمی نے.... وہ اس خیال ہی سے کانپ اٹھی.... اس کے تصور میں عمران کی لاش تھی۔

وہ پلنگ پر کروٹیں بدل رہی تھی! اس کی سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ کیا کرے! اچانک کسی نے

دروازے پر دستک دی اور روشی اچھل پڑی.... لیکن پھر اس نے سوچا ممکن ہے ویٹر ہو کیوں کہ یہ چائے کا وقت تھا!

"آجاؤ!" روشی نے بے دلی سے کہا۔

دروازہ کھلا! عمران سامنے کھڑا مسکرا رہا تھا۔

"تم!" روشی بے تحاشہ اچھل کر اسکی طرف لپکی۔ "تم کہاں تھے! میں تمہیں مار ڈالوں گی۔"

"ہائیں!" عمران اس طرح بوکھلا کر پیچھے ہٹ گیا جیسے اسے سچ مچ روشی کی طرف سے قاتلانہ حملے کا خدشہ ہو۔

روشی ہنسنے لگی.... مگر اسے جھنجھوڑ کر بولی۔ "تم بڑے سور ہو بتاؤ کہاں تھے!"

"چچی فرزانہ کا مکان تلاش کر رہا تھا۔" عمران سنجیدگی سے بولا۔

"کیوں! یہ کون ہیں؟"

"میں نہیں جانتا!" عمران ٹھنڈی سانس لے کر بولا۔ "مجھے معلوم ہوا ہے کہ وہ ایک ایسے آدمی سے واقف ہیں جس کا بایاں کان آدھا کٹا ہوا ہے!"

"کرنے لگے بے تکی بکواس! تم مجھے اس طرح چھوڑ کر کہاں چلے گئے تھے۔"

"کیا تم مرنا چاہتی ہو!"

"ہاں میں مرنا چاہتی ہوں۔" روشی جھلا گئی۔

"اچھا تو اردو کے عشقیہ ناول پڑھنا شروع کر دو! تم بہت جلد بور ہو کر مر جاؤ گی۔"

"عمران! میں تمہیں گولی مار دوں گی۔"

"چلو بیٹھ جاؤ!" عمران اسے ایک آرام کرسی پر دھکیلتا ہوا بولا۔ "ہم دونوں کی زندگی کا انحصار صرف اس نامعلوم آدمی کی موت پر ہے۔"

روشی اسے خاموشی سے دیکھتی رہی پھر بولی۔ "تم آخر ہو کیا بلا.... مجھے بتاؤ میں پاگل ہو جاؤں گی۔"

"میں تم سے پوچھتا ہوں کہ کیا کل رات فون پر تم نے پولیس کو اطلاع دی تھی!"

"کس بات کی اطلاع!" روشی چونک پڑی۔

"یہی کہ گیراج نمبر تیرہ میں ایک لاش ہے۔"

"ہرگز نہیں! بھلا میں کیوں اطلاع دینے لگی۔"

"پتہ نہیں۔ پھر وہ کون عورت ہے۔ تم نے شام کا کوئی اخبار دیکھا۔"

"نہیں! میں نے نہیں دیکھا۔ مجھے پوری بات بتاؤ! الجھن میں نہ ڈالو۔"



"پولیس نے گیراج کا تالا توڑ کر لاش دریافت کر لی ہے۔ ڈرائیور زندہ ہی نکلا۔ صرف بیہوش ہو گیا تھا۔ اخبار کی خبر ہے کہ پچھلی رات کسی نامعلوم عورت نے جو لہجے سے اینگلو انڈین معلوم ہوتی تھی فون پر اس کی اطلاع پولیس کو دی تھی۔"

"میں قسم کھانے کو تیار ہوں!"

"مجھے یقین ہے کہ تم ایسی حرکت نہیں کر سکتیں۔ کہنے کا مطلب صرف یہ ہے کہ تم میری اجازت کے بغیر اس ہوٹل سے باہر قدم نہ نکالنا خواہ مجھ سے ایک ہفتہ کے بعد ہی ملاقات کیوں نہ ہو۔"

"میں وعدہ نہیں کر سکتی!"

"کیوں؟"

"میں تمہارے ساتھ ہی رہوں گی۔ تم مجھے تنہا نہیں چھوڑ سکتے۔"

"یعنی تم چاہتی ہو کہ ہم دونوں کی گردنیں ساتھ ہی کٹیں!"

"نہ جانے کیوں! مجھے تمہاری موجودگی میں کسی سے بھی خوف نہیں محسوس ہوتا۔"

"اچھا صرف آج رات اور یہاں ٹھہر جاؤ!"

"آخر کیوں؟-- تم کیا کرتے پھر رہے ہو! مجھے بتاؤ!"

"نہیں روشی تم بہت اچھی ہو! تم آج رات یہیں قیام کرو گی! اچھا یہ بتاؤ کبھی تمہیں اے بی سی ہوٹل میں کوئی ایسا آدمی نظر آیا ہے جس کا بایاں کان آدھا کٹا ہوا ہو۔"

روشی پلکیں جھپکانے لگی! شاید وہ کچھ یاد کرنے کے لئے ذہن پر زور دے رہی تھی!

"کیوں! تم یہ کیوں پوچھ رہے ہو!" اس نے آہستہ سے پوچھا۔ "نہیں! میں نے وہاں ایسا کوئی آدمی نہیں دیکھا! لیکن میں ایسے ایک آدمی کو جانتی ضرور ہوں۔"

"اے بی سی سے تعلق ہے اس کا!" عمران نے پوچھا۔

"نہیں! وہ اس حیثیت کا آدمی نہیں ہے کہ اس کا گذر اے بی سی جیسی مہنگی جگہوں میں ہو سکے۔ وہ ماہی گیروں کی ایک کشتی پر ملازم ہے۔"

"تمہیں یقین ہے کہ اس کا بایاں کان کٹا ہوا ہے!"

"ہاں! لیکن تم....!"

"شش ٹھہرو! مجھے بتاؤ کہ وہ اس وقت کہاں ملے گا!"

"میں بھلا کیسے بتا سکتی ہوں! مجھے اس کا گھر نہیں معلوم!"

"تو اس کشتی ہی کا پتہ نشان بتاؤ جس پر کام کرتا ہے۔"

"ہر شفیلڈ فشریز!"

"ہر شفیلڈ فشریز!" عمران نے ایک طویل سانس لے کر آہستہ سے دہرایا۔ پھر اٹھتا ہوا بولا۔

"اچھا ٹاٹا-- کل صبح ملاقات ہو گی۔"

"ٹھہرو! مجھے بتاؤ کہ تم کس چکر میں ہو!"

"میں اپنے بقیہ نوٹ واپس لینا چاہتا ہوں!"

"کچھ بھی ہو!" روشی اسے گھورتی ہوئی بولی "اب تم مجھے اتنے احمق نہیں معلوم ہوتے جتنے اس شام اے بی سی میں معلوم ہوتے تھے۔"

"پھر احمق کہا!.... تم خود احمق....!"

عمران اسے گھونسہ دکھاتا ہوا کمرے سے نکل گیا۔

O

روشی کا فلیٹ آج رات بہت زیادہ روشن نظر آرہا تھا! عمران نے چند مزید بلبوں کا اضافہ کیا تھا اور وہ فلیٹ میں تنہا تھا۔

اگر اس کے محکمے کے کسی آدمی کو اس کی ان حرکات کا علم ہو جاتا تو وہ اسے قطعی دیوانہ اور خبطی تصور کر لیتا۔

آج دن بھر وہ غلطیوں پر غلطیاں کرتا رہا تھا! مجرموں میں سے ایک کا ہاتھ آجانا اور پھر اسے صرف معمولی سی مرمت کر کے واپس کر دینا اصولاً ایک بہت بڑی غلطی تھی! ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ عمران اسے باقاعدہ طور پر گرفتار کر کے اسے اس کے دوسرے ساتھیوں کی نشان دہی پر مجبور کر دیتا۔ پھر اس نے اسے ہدہد کے وجود سے آگاہ کر دیا بلکہ اپنے متعلق بھی بتا دیا کہ روشی کے فلیٹ ہی میں رات بسر کرے گا۔

اور اب اس میں اس طرح چراغاں کئے بیٹھا تھا جیسے کسی خاص تقریب کے انتظامات میں مشغول ہو!

کلاک نے بارہ بجائے اور اس نے دروازوں کی طرف دیکھا جو کھلے ہوئے تھے لیکن اسے کلاک کی ٹک ٹک کے علاوہ اور کوئی آواز نہ سنائی دی۔

دروازے تو کیا آج اس نے کھڑکیاں تک کھلی رکھی تھیں حالانکہ آج سردی شباب پر تھی۔

اچانک اسے راہداری میں قدموں کی آواز سنائی دی جو رفتہ رفتہ نزدیک ہوتی جارہی تھی۔



پھر کسی نے گنگنا کر کہا۔ "روشی ڈارلنگ۔"

دوسرے ہی لمحے میں ایک نوعمر آدمی دروازے میں کھڑا احمقوں کی طرح پلکیں جھپکا رہا تھا۔

"فرمائیے!" عمران بڑے دلآویز انداز میں مسکرایا۔

"اوہ.... معاف کیجئے گا!" اس نے شرمائے ہوئے لہجے میں کہا "یہاں پہلے روشی رہتی تھی!"

"اب بھی رہتی ہے! تشریف لائیے!" عمران بولا۔

نوجوان کمرے میں چلا گیا۔

"روشی کہاں ہے؟"

"وہ آج کل اپنی خالہ کے یہاں مرغیوں کی دیکھ بھال کا طریقہ سیکھ رہی ہے!"

"آپ کون ہیں"

"میں ایک شریف آدمی ہوں!"

"روشی!" نوجوان نے روشی کو آواز دی!

"میں کہہ رہا ہوں نا کہ وہ اس وقت یہاں نہیں ہے!" عمران بولا۔

"اوہ وہ بڑی شریر ہے!" نوجوان ہنس کر بولا! "میری آواز سن کر چھپ گئی ہے! خیر میں ڈھونڈ لیتا ہوں!"

نوجوان بڑی بے تکلفی سے روشی کی خواب گاہ میں داخل ہو گیا! عمران اس کے پیچھے پیچھے چل رہا تھا! نوجوان نے دو تین منٹ کے اندر ہی اندر پورے فلیٹ کی تلاشی لے ڈالی.... پھر دوسری طرف کی تاریک راہداری میں ٹارچ کی روشنی ڈالنے لگا۔

"بس کرو میرے لعل!" عمران اس کے کاندھے پر ہاتھ رکھتا ہوا بولا۔

"ابھی تمہارے منہ سے دودھ کی بو آتی ہے۔"

"کیا مطلب!" نوجوان جھلا کر مڑا۔

"مطلب بھی بتاؤں گا.... آؤ میرے ساتھ!" عمران نے کہا اور پھر اسے بیٹھنے کے کمرے میں واپس لایا.... نوجوان اسے قہر آلود نظروں سے گھور رہا تھا۔

"تشریف رکھیئے جناب!" عمران نے غیر متوقع طور پر خوش اخلاقی کا مظاہرہ کیا۔

"ابھی تم نے کیا کہا تھا۔" نوجوان نے جھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔

میں نے عرض کیا تھا کہ آپ تلاشی لے چکے اور اب آپ کو اطمینان ہو گیا کہ میرے ساتھ دوسرے آدمی نہیں ہیں.... اب تشریف لیجائیے اور اپنے بلڈاگ سے کہہ دیجئے کہ میرے نوٹ مجھے واپس کر دے۔ میں بہت برا آدمی ہوں! اپنے ساتھ بھیڑ بھاڑ نہیں رکھتا! تنہا کام کرتا

ہوں! میں اس وقت اس فلیٹ میں تنہا ہوں! لیکن میرا دعویٰ ہے کہ تمہارا بلڈاگ میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا! یہ دیکھو! میں نے سارے دروازے کھول رکھے ہیں..... اور سارے بلب روشن ہیں!..... لیکن.....ہاہا..... کچھ نہیں۔"

"میں نہیں سمجھا کہ آپ کیا کہہ رہے ہیں!"

"جاؤ یار بھیجا نہ چاٹو..... اسے میرا پیغام پہنچا دو جس نے تمہیں بھیجا ہے! چلو اب کھسکو بھی ورنہ میرا ہاتھ تم پر بھی اٹھ جائے گا۔ آج ہی میں تمہارے ایک ساتھی کی اچھی خاصی مرمت کر چکا ہوں۔"

"میں تمہیں دیکھ لوں گا!" نوجوان اٹھتا ہوا بولا..... اور آندھی کی طرح کمرے سے نکل گیا۔

لیکن عمران اس طرح کھڑا تھا جیسے اسے ابھی کسی اور کا انتظار ہو!۔ اس نے جیب سے چیونگم کا پیکٹ نکالا! اور ایک منتخب کر کے اسے آہستہ آہستہ کچلنے لگا۔

سیکنڈ منٹوں اور منٹ گھنٹوں میں تبدیل ہوتے چلے گئے۔ لیکن قریب یا دور کسی قسم کی بھی آواز نہ سنائی دی۔

اور پھر عمران خود کو سچ مچ احمق سمجھنے لگا! اسے توقع تھی کہ وہ نامعلوم آدمی ضرور آئے گا لیکن اب دو بج رہے تھے اور کائنات پر سناٹے کی حکمرانی تھی۔

اس نے سوچا کہ اب اس حماقت کا خاتمہ کر دے! ممکن ہے کہ وہ نوجوان روشی ہی کا کوئی گاہک رہا ہو!..... عمران دروازے اور کھڑکیاں بند کرنے کے لئے اٹھا۔

ابھی وہ دروازے کے قریب بھی نہیں پہنچا تھا کہ راہداری میں قدموں کی آوازیں گونجنے لگیں۔ کوئی بہت تیزی سے اسی طرح آرہا تھا۔ عمران بڑی پھرتی سے تین چار قدم پیچھے ہٹ آیا۔

لیکن دوسرے ہی لمحے میں اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ روشی دروازے میں کھڑی بُری طرح ہانپ رہی تھی لیکن اس کے چہرے پر پریشانی کے آثار نہیں تھے۔

"تم نے میرا کہنا نہیں مانا۔" عمران آنکھیں نکال کر بولا۔

"بس تم اسی طرح بکواس کیا کرو!" روشی ایک صوفے پر گرتی ہوئی بولی پھر اپنا وینٹی بیگ کھول کر دو پیکٹ نکالے اور انہیں عمران کی طرف اچھالتے ہوئے کہا! "اپنے بقیہ دو پیکٹ بھی سنبھالو!"

عمران نے پیکٹوں کو الٹ پلٹ کر دیکھا اور پھر حیرت سے روشی کی طرف دیکھنے لگا۔

"کچھ دیر قبل میرا ہارٹ فیل ہوتے ہوتے بچا ہے!" روشی نے کہا۔

"کیوں! تمہیں یہ پیکٹ کہاں سے ملے!"

"بتاتی ہوں..... ذرا دم لینے دو!" روشی نے کہا اور اُٹھ کر الماری سے وہسکی کی بوتل



نکالی..... بڑے گلاس میں چھ انگل خالص وہسکی لے کر اس کی چسکیاں لینے لگی۔

پھر اس نے رومال سے ہونٹ خشک کرتے ہوئے کہا۔ "مجھے نیند نہیں آرہی تھی! ٹھیک ایک بجے کسی نے دروازے پر دستک دی۔ میں سمجھی شاید تم ہو! میں نے اٹھ کر دروازہ کھول دیا! لیکن وہ تم نہیں تھے ایک دوسرا آدمی تھا اس نے مجھے یہ دونوں پیکٹ دیئے اور ایک لفافہ..... جس پر میرا نام لکھا ہوا تھا..... اور پھر اس نے مجھے پوچھنے کی مہلت ہی نہیں دی! چپ چاپ واپس چلا گیا۔"

روشی نے وینٹی بیگ سے وہ لفافہ بھی نکال کر عمران کی طرف بڑھا دیا!

عمران نے لفافے سے خط نکال کر میز پر پھیلاتے ہوئے ایک طویل سانس لی۔ تحریر تھا۔

"روشی! تمہارے دوست کے بقیہ دونوں پیکٹ روانہ کر رہا ہوں لیکن تم انہیں کھول کر دیکھو گی نہیں! ہوٹل کے باہر ایک نیلے رنگ کی کار موجود ہے! چپ چاپ اس میں بیٹھ جاؤ۔ وہ تمہیں تمہارے فلیٹ تک پہنچا دے گی! تم دونوں خواہ کہیں چھپو میری نظروں سے نہیں چھپ سکتے! مجھے تم دونوں سے کوئی پرخاش نہیں ہے ورنہ تم اب تک زندہ نہ ہوتے! تمہارا دوست معمولی سا مجرم ہے۔ جعلی نوٹوں کا دھندا کرتا ہے اور بس! اس سے کہو کہ چپ چاپ اس شہر سے چلا جائے! ورنہ تم تو مجھے عرصہ سے جانتی ہو! میں اور کچھ نہیں چاہتا! یہاں سے اسی وقت چلی جاؤ!

عمران نے خط ختم کر کے روشی سے کہا" اور تم نیلی کار میں بیٹھ گئیں۔"

"کیا کرتی! میں نے سوچا کہ جب اس نے میری جائے رہائش کا پتہ لگا لیا تو مجھے کسی قسم کا نقصان پہنچانے میں اسے کیا عار ہو سکتا ہے!"

ٹھیک ہے تم نے عقل مندی سے کام لیا۔

"مگر.....!" روشی عمران کو گھورتی ہوئی بولی۔ "کیا اس نے تمہارے متعلق سچ لکھا ہے!"

"جھک مارتا ہے! اب میں اس سے اپنی توہین کا بدلہ لوں گا!"

"دیکھو طوطے..... میں نے تمہارے بارے میں بہت کچھ سوچا ہے اور ہاں..... تم نے یہ چراغاں کس خوشی میں رکھا ہے!"

"میں بہت زیادہ روشنی چاہتا ہوں! مگر تم نے بھی میرے بارے میں غلط ہی سوچا ہو گا اچھا اب تم مجھے یہاں کبھی نہیں دیکھو گی!"

"تو واقعی اس شہر سے جا رہے ہو!"

"میں کسی کے حکم کا پابند نہیں ہوں اور پھر بھلا اس مسخرے سے ڈر کر بھاگوں گا!"

"خدا کے لئے مجھے بتاؤ کہ تم کون ہو!"

"ایک معمولی سا مجرم۔ کیا تمہیں اس کی بات پر یقین نہیں آیا۔"

"نہیں مجھے اس کی بات پر یقین نہیں آیا۔ ایک معمولی سا مجرم اس کے مقابلے میں نہیں ٹھہر سکتا!.... یہاں کے اچھے اچھے دل گردے والے اس کے تصور سے ہی کانپتے ہیں!۔ تم میرے پیشے سے واقف ہی ہو! ہر قسم کے آدمیوں سے سابقہ پڑتا ہے!"

"میں ایک شریف آدمی ہوں! ممی اور ڈیڈی بچپن ہی سے مجھے اس کا یقین دلاتے رہے ہیں!" عمران نے مغموم لہجے میں کہا۔ "ویسے میں کبھی کبھی سچ مچ حماقتیں کر بیٹھتا ہوں! جیسے آج....!"

عمران نے اپنا ٹیلیفون بوتھ والا کارنامہ دہرایا!.... اور روشی بے تحاشہ ہنسنے لگی! اس نے کہا۔ "تم جھوٹے ہو! تم نے میری آواز کی نقل کیسے اتاری ہوگی۔"

"اس طرح.... اس میں مشکل ہی کیا ہے" عمران نے ہو بہو روشی کے لہجے اور آواز کی نقل اتاری۔

روشی چند لمحے اُسے حیرت سے دیکھتی رہی پھر بولی۔ "مگر اس حرکت کا مقصد کیا تھا!"

"تفریح!.... اور کیا کہوں! مگر نتیجہ دیکھو! کہ اس نے خود ہی پیکٹ واپس کر دیئے!"

"تمہاری عقل خبط ہو گئی ہے!" روشی نے کہا! "مجھے اس میں بھی کوئی چال معلوم ہوتی ہے!"

"ہو سکتا ہے.... بہرحال میں جانتا ہوں کہ اس کے آدمی ہر وقت پیچھے لگے رہتے ہیں! ورنہ اسے تمہارا پتہ کیسے معلوم ہوتا!"

"یہی میں بھی سوچ رہی تھی!"

"یہ اسی وقت کی بات ہے جب میں آج شام تم سے ملا تھا! میرے ہی ذریعہ وہ تم تک پہنچا ہوگا۔"

"مگر عمران!.... وہ آدمی.... جو ان پیکٹوں کو لایا تھا.... جانتے ہو وہ کون تھا....؟ حیرت ہے.... وہ وہی کان کٹا ماہی گیر تھا جس کے بارے میں تم پوچھ رہے تھے!"

عمران سنبھل کر بیٹھ گیا!

"کیا وہ تمہیں پہچانتا ہے۔" اس نے پوچھا۔

"یقین کے ساتھ نہیں کہہ سکتی! نہیں مجھے پہلے کبھی اس سے بات چیت بھی کرنے کا اتفاق نہیں ہوا۔"

عمران کی پیشانی پر شکنیں ابھر آئیں۔ وہ کچھ سوچ رہا تھا! تھوڑی دیر بعد اس نے ایک طویل انگڑائی لے کر کہا۔ "جاؤ اب سو جاؤ! مجھے بھی نیند آ رہی ہے اور اگر اب بھی مجھے بور کرو گی تو



وقت یہاں سے چلا جاؤں گا!"

روشی چپ چاپ اٹھی اور اپنی خواب گاہ میں چلی گئی۔

عمران دروازے اور کھڑکیاں بند کرنے کے بعد تھوڑی دیر تک چیونگم سے شغل کرتا رہا! پھر نوٹوں کے پیکٹ کھول دیئے.... اسے توقع تھی کہ ان پیکٹوں میں کچھ نہ کچھ ضرور ہوگا کیونکہ روشی کو اس کے خط میں پیکٹوں کو نہ کھولنے کی ہدایت کی گئی تھی۔

اس کا خیال صحیح نکلا۔ ایک پیکٹ میں نوٹوں کے درمیان ایک تہہ کیا ہوا کاغذ کا ٹکڑا نظر آیا! یہ بھی ایک خط تھا لیکن اس میں عمران کو مخاطب کیا گیا تھا۔

دوست.... بڑے جیالے معلوم ہوتے ہو! ساتھ ہی شاطر بھی! مگر جعلی نوٹوں کا دھندا چھچھوراپن ہے! اگر ترقی کی خواہش ہو تو کل رات کو گیارہ بجے اسی ویرانے میں ملو جہاں میں نے تم پر پہلا حملہ کیا تھا!.... اے بی سی ہوٹل والے شکاری کے متعلق اطلاع فراہم کرنے کا شکریہ! اس نے صرف مچھلیوں کے شکار کے لئے وہاں قیام کیا ہے! لیکن مچھلیوں کے شکار کے متعلق کچھ بھی نہیں جانتا۔! تو کل رات کو تم ضرور مل رہے ہو--- میں انتظار کروں گا--"

عمران نے خط کو پرزے پرزے کر کے آتشدان میں ڈال دیا! اس کے ہونٹوں پر ایک شیطانی مسکراہٹ رقص کر رہی تھی.... وہ اٹھا اور دبے پاؤں روشی کے فلیٹ سے نکل گیا!

O

دوسری رات جب آسمان تاریکیاں بکھیر رہا تھا عمران اس ویرانے میں پہنچ گیا جہاں اسے بلایا تھا!.... تین یا چار فرلانگ کے فاصلے پر اے بی سی ہوٹل کی روشن کھڑکیاں نظر آ رہی تھیں!

عمران انہیں ٹیلوں کے درمیان کھڑا تھا جہاں اس پر کچھ دنوں پیشتر حملہ کیا گیا تھا۔

اسے زیادہ دیر تک انتظار نہیں کرنا پڑا۔

"تم آ گئے" اسے اپنی پشت پر تیز قسم کی سرگوشی سنائی دی!

عمران چونک کر مڑا.... تھوڑے ہی فاصلے پر اسے ایک تاریک سایہ نظر آیا۔

"ہاں میں آ گیا۔" عمران نے اسی انداز میں سرگوشی کی "اور میں تم سے ذرہ برابر بھی خائف نہیں ہوں!"

"مجھے ایسے ہی آدمی کی ضرورت تھی!" سائے نے جواب دیا! "چھ ماہ کے اندر ہی اندر لکھ پتی بنا دوں گا!"

"میں لکھ پتی نہیں بننا چاہتا!.... میں صرف اس لئے آیا ہوں کہ...."

"ختم کرو! میں کچھ نہیں سنوں گا! جوانی کا خون گرم ہوتا ہے.... تم ابھی بچے ہو۔ بڑھاپے میں پیسوں کی قدر معلوم ہوتی ہے!"

"تم کہنا کیا چاہتے ہو!" عمران نے پوچھا۔

"میرے ساتھ چلو۔"

"چلو-- مگر کبھی مجھے شادی کرنے پر مجبور نہ کرنا! میں اس کے علاوہ ہر قسم کی غلطی کر سکتا ہوں!"

سایہ ہنس پڑا۔ پھر اس نے کہا۔ "آج روشی دن بھر تمہیں تلاش کرتی رہی ہے!"

"وہ مجھے سچ مچ کوئی احمق شہزادہ سمجھتی ہے۔"

"آؤ! وقت کم ہے!" سائے نے عمران کی طرف ہاتھ پھیلاتے ہوئے کہا۔

"کیا گود میں آؤں؟" عمران نے کہا اور ایک طرف ہٹ گیا!-- لیکن دوسرے ہی لمحے اسے ایسا محسوس ہوا جیسے اس کی کھوپڑی سے بے شمار ستارے نکل کر فضا میں منتشر ہو گئے ہوں۔ کسی نے پشت سے اس کے سر پر کوئی ٹھوس اور وزنی چیز دے ماری تھی۔ وہ لڑکھڑاتا ہوا تاریک سائے کی طرف بڑھا! لیکن اس تک پہنچنے سے قبل ہی ڈھیر ہو گیا۔

O

بیہوشی کے بعد ہوش کیسے آتا ہے؟ کم از کم یہ کسی بیہوش ہونے والے کی سمجھ میں آنے کی چیز نہیں ہے!-- بہر حال عمران کو نہیں معلوم ہو سکا کہ وہ کس طرح ہوش میں آیا! لیکن آنکھ کھلنے پر شعور کی بیداری میں دیر نہیں لگی۔

وہ ایک کشادہ اور سجے سجائے کمرے میں تھا! لیکن تنہا نہیں-- اس کے علاوہ کمرے میں پانچ آدمی اور بھی تھے۔ ان کے جسموں پر سیاہ رنگ کے لمبے لمبے چسٹر تھے.... اور چہرے سیاہ نقابوں میں چھپے ہوئے تھے! ان میں سے ایک آدمی کتاب کی ورق گردانی کر رہا تھا۔

"ہاں بھئی! کیا دیکھا!" ان میں سے ایک نے اس سے پوچھا۔

آواز سے عمران نے اسے پہچان لیا! یہ وہی تھا جس سے کچھ دیر قبل ٹیلوں کے درمیان اس نے گفتگو کی تھی۔

"جی ہاں آپ کا خیال درست ہے" دوسرے آدمی نے کتاب پر نظر جماتے ہوئے کہا۔ "علی عمران ایم ایس سی، ڈی ایس سی لندن.... آفیسر آن اسپیشل ڈیوٹیز.... فرام سنٹرل انٹیلی جنس بیورو--"



"کیوں دوست کیا خیال ہے!" گمنام آدمی عمران کی طرف مڑ کر بولا۔

"ایم ایس سی، ڈی ایس۔ سی نہیں بلکہ ایم ایس سی، پی ایچ ڈی!" عمران نے سنجیدگی سے کہا۔

"شٹ اپ!" گمنام آدمی نے گرج کر کہا۔

"واقعی میں بڑا بیوقوف آدمی ہوں! روشی ٹھیک کہتی تھی!" عمران اس طرح بڑبڑایا جیسے خود سے مخاطب ہو!

"تم ہمارے متعلق کیا جانتے ہو!" گمنام آدمی نے پوچھا۔

"یہی کہ تم سب پردہ نشین خواتین ہو اور مجھے خواہ مخواہ ڈرا رہی ہو۔"

"تم یہاں سے زندہ نہیں جا سکتے!" گمنام آدمی کی آواز میں غراہٹ تھی۔

"فکر نہ کرو! مرنے کے بعد چلا جاؤں گا۔" عمران نے لاپرواہی سے کہا۔

گمنام آدمی کی خوفناک آنکھیں چند لمحے نقاب سے عمران کو گھورتی رہیں پھر اس نے کہا "تمہیں بتانا ہی پڑے گا کہ تمہارے کتنے آدمی کہاں کہاں کام کر رہے ہیں!"

"کیا تم لوگ سچ مچ سنجیدہ ہو؟" عمران اپنے چہرے پر حیرت کے آثار پیدا کر کے بولا۔

کسی نے کوئی جواب نہ دیا.... اس وقت ان کی خاموشی بھی بڑی ڈراؤنی لگ رہی تھی۔

عمران پھر بولا۔ "تمہیں یقیناً غلط فہمی ہوئی ہے!"

"بکواس!.... ہمارے فائیل بہت احتیاط سے مرتب کئے جاتے ہیں!" گمنام آدمی نے کہا۔

"تب پھر میں ہی غلط ہو گیا ہوں۔" عمران نے مایوسی سے سر ہلا کر کہا۔ "کمال ہے.... میں یعنی.... واہ کیا بات ہے گویا اب اپنے لئے کہیں بھی جگہ نہیں ہے یارو یہ ظلم ہے کہ تم لوگ مجھے محکمہ سراغرسانی سے منسلک کر رہے ہو۔"

"ہمارے پاس زیادہ وقت نہیں ہے!" گمنام آدمی غصیلے لہجے میں بولا۔ "تمہیں صبح تک کی مہلت دی جاتی ہے اپنے آدمیوں کے پتے اور نشان بتادو! ورنہ....!"

"میرا خیال ہے!" ایک نقاب پوش نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "جلتے لوہے والی تدبیر کیسی رہے گی۔"

"وقت نہیں ہے!" گمنام آدمی غرایا! "صبح دیکھیں گے!"

وہ سب کمرے سے نکل گئے اور دروازہ باہر سے مقفل کر دیا گیا! عمران نے ایک طویل انگڑائی لی اور سر کا وہ حصہ ٹٹول کر جہاں چوٹ لگی تھی برے برے سے منہ بنانے لگا۔

اسے توقع نہیں تھی کہ اس کے ساتھ اس قسم کا برتاؤ کیا جائے گا وہ تو یہی سمجھے ہوئے تھا کہ اس نے مجرموں کو اپنے جال میں پھانس لیا!

اس نے بے وجہ ان لوگوں کو ہد ہد کا پتہ نہیں بتایا تھا اس کے ذہن میں ایک اسکیم تھی اور وہ اس میں کامیاب بھی ہو گیا تھا! اس نے اس آدمی کا تعاقب کر کے جس نے سمندر کے کنارے ہد ہد کے فوٹو لئے تھے کم از کم مجرموں کے ایک اڈے کا پتہ تو لگا ہی لیا تھا.... اور وہیں اس نے اس آدمی کو بھی دیکھا تھا جس کا بایاں کان آدھا غائب تھا۔

عمران تھوڑی دیر تک بے حس و حرکت آرام کرسی میں پڑا رہا!.... اس کا ذہن بڑی تیزی سے حالات کا جائزہ لے رہا تھا۔

آدھا گھنٹہ گذر گیا!.... شاید پوری عمارت پر سناٹے کی حکمرانی تھی! کہیں سے بھی کسی قسم کی آواز نہیں آ رہی تھی۔

عمران اٹھ کر کھڑکیوں اور دروازوں کا جائزہ لینے لگا! لیکن چند ہی لمحوں میں اس پر واضح ہو گیا کہ وہ باہر نہیں نکل سکتا! یہ سارے دروازے ایسے تھے جو باہر سے مقفل کئے جا سکتے تھے اس کے ذہن میں ایک دوسرا اور انتہائی اہم سوال بھی تھا عمارت اس وقت خالی ہے یا کچھ اور لوگ بھی موجود ہیں! دونوں ہی صورتوں میں حالات غیر یقینی تھے.... عمارت میں اس کا تنہا رہنا ناممکنات میں سے تھا!.... لیکن اگر اس کے علاوہ کچھ اور لوگ بھی تھے تو عمارت پر قبرستان کی سی خاموشی کیوں طاری تھی؟.... کیا وہ سو رہے ہیں؟ عمران نے سوچا کہ یہ بھی ناممکن ہے۔ انہوں نے اپنی دانست میں ایک خطرناک دشمن کو پکڑ لیا ہے! لہٰذا اس کی طرف سے غافل ہو کر سو رہنا قرین قیاس نہیں!

عمران اچھی طرح جانتا تھا کہ صبح اسے ناشتے کی میز پر خوش آمدید کہنے کے لئے مہمان نہیں بنایا جائے گا-- یہاں ایسی آؤ بھگت ہو گی کہ شکریہ ادا کرنے کا موقعہ نہ مل سکے گا۔

وہ اٹھ کر ٹہلنے لگا.... پھر اچانک اس نے دروازہ پیٹ کر چیخنا شروع کر دیا۔

باہر قدموں کی آہٹ ہوئی اور کسی عورت نے سریلی آواز میں ڈانٹ کر کہا۔ ”کیوں شور مچا رہے ہو!“

”میں باہر جانا چاہتا ہوں!“ عمران نے بڑی سنجیدگی سے جواب دیا۔

”بکواس مت کرو۔“

”شٹ اپ!“ عمران بہت زور سے گرجا۔ ”میں تجھ جیسی کتیا کی بچی سے بات نہیں کرنا چاہتا.... کسی مرد کو بھیج دے....!“

”تم کتے کے پلے خاموشی سے بیٹھے رہو! ورنہ گولی مار دی جائے گی۔“

اس بار عمران نے اسے بڑی گندی گندی گالیاں دیں جواب میں وہ بھی برس پڑی!.... اور



عمران نے اس سے اندازہ لگا لیا کہ وہ عورت عمارت میں تنہا ہے! ورنہ وہ اس کی مرمت کے لئے کسی مرد کو ضرور بلاتی۔

عورت تھوڑی دیر تک اسے بُرا بھلا کہتی رہی! پھر خاموش ہو گئی۔ عمران اس کے قدموں کی آواز سن رہا تھا! اس نے اندازہ لگا لیا کہ قریب ہی کسی کمرے میں گئی ہے۔

عمران سوچ رہا تھا کہ اگر ایسے حالات میں بھی وہ ہاتھ پر ہاتھ رکھے بیٹھا رہا تو آئندہ نسلیں اسے سچ مچ احمق اعظم ہی کے نام سے یاد کریں گی!

وہ ایک بار پھر کمرے کا جائزہ لینے لگا!.... اچانک اس کی نظر رسی کے ایک لچھے پر پڑی تھی۔ اس نے جھپٹ کر اسے اٹھا لیا.... رسی کی موٹائی آدھ انچ سے زیادہ نہیں تھی! اور ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے وہ پانی میں بھگو کر خشک کی گئی ہو! عمران چند لمحے اسے دیکھتا رہا.... اور پھر اس کے ہونٹوں پر ایک شیطانی مسکراہٹ رقص کرنے لگی--!

O

عمران کے منہ سے گالیاں سن کر اس عورت کا موڈ بہت زیادہ خراب ہو گیا تھا! وہ کافی حسین تھی اور عمر بھی بیس بائیس سے زیادہ نہ رہی ہو گی! ممکن ہے اس کے ساتھی اس کی ناز برداریاں بھی کرتے رہے ہوں! بہر حال وہ ایسی نہیں معلوم ہوتی تھی کہ کسی کی تلخ کلامی برداشت کر سکتی۔

اور یہ حقیقت تھی کہ وہ اس وقت اس عمارت میں تنہا تھی.... عمران کو محبوس کرنے والوں کو شاید یقین واثق تھا کہ وہ یہاں سے نکل نہ سکے گا! ورنہ وہ ایسی غلطی نہ کرتے! وہ عورت غصے میں ہانپتی ہوئی مسہری پر گری! اسے شاید اپنے ساتھیوں پر بھی غصہ آ رہا تھا!

وہ سو جانا چاہتی تھی۔ مگر نیند کا کوسوں پتہ نہیں تھا-- بیس منٹ گذر گئے وہ کروٹیں بدلتی رہی۔

اچانک اس نے ایک چیخ سنی، جو قیدی کے کمرے سے بلند ہوئی تھی اور پھر کچھ اس قسم کی آوازیں آنے لگیں جیسے کوئی کسی کا گلا گھونٹ رہا ہو۔

وہ بے تحاشہ اچھل کر کھڑی ہو گئی اور غیر ارادی طور پر قیدی کے کمرے کی طرف دوڑنے لگی۔ لیکن اب سناٹا تھا۔

”کیا ہے! کیوں شور مچا رکھا ہے!“ اس نے کمرے کے سامنے پہنچ کر کہا۔

لیکن اندر سے کوئی جواب نہ ملا! ایک دروازے کی جھری پر اس کی نظر پڑی اور اس نے اندازہ کر لیا کہ اندر کا بلب روشن ہے!

دوسرے ہی لمحے اس کی ایک آنکھ جھری سے جا لگی! لیکن پھر وہ اس طرح جھٹکے کے ساتھ پیچھے ہٹ گئی جیسے الیکٹرک شاک لگا ہو۔ اس کمرے کے اندر جو کچھ بھی دیکھا وہ اس کے رونگٹے کھڑے کر دینے کے لئے کافی تھا! چھت سے ایک لاش لٹک رہی تھی! اس کے پیر زمین سے تقریباً تین فٹ اونچائی پر جھول رہے تھے اور گردن میں رسی کا پھندا.... چہرہ دوسری طرف تھا! صاف ظاہر ہوتا تھا کہ قیدی نے ایک کرسی پر کھڑے ہو کر پھندا اپنی گردن میں ڈالا اور پھر لات مار کر کرسی ایک طرف گرا دی! سیاہ السٹر اور سیاہ پتلون میں وہ لاش بڑی ڈراؤنی معلوم ہو رہی تھی!

وہ ایک بار پھر جھری سے اندر جھانکنے لگی.... اسے اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آ رہا تھا کیونکہ اس نے قیدی کی دلیرانہ حرکتوں کے متعلق اپنے ساتھیوں سے بہت کچھ سنا تھا!

خواب و خیال میں بھی اسے توقع نہیں تھی کہ ایسا بے جگر آدمی اس طرح خودکشی کر لے گا-- حالانکہ وہ کچھ دیر پہلے اس کی توہین کر چکا تھا لیکن پھر بھی وہ اس کے انجام پر متاسف ہوئے بغیر نہ رہ سکی۔

وہ کوئی کمزور دل عورت نہیں تھی! کمزور دل کی عورت ایسے خطرناک مجرموں کے ساتھ رہ ہی کیسے سکتی تھی!

وہ چند لمحے کھڑی کچھ سوچتی رہی پھر دروازہ کھول کر کمرے میں داخل ہو گئی.... لاش کی پشت دروازے کی طرف تھی عورت آگے بڑھی تاکہ اسکا چہرہ دیکھ سکے!

لیکن قبل اس کے کہ وہ اس کے قریب پہنچتی لاش رسی کے پھندے سے نکل کر دھم سے فرش پر آ رہی۔ عورت گھبرا کر پیچھے ہٹ گئی! لیکن عمران نے اسے باہر نکلنے کا موقع نہیں دیا! دوسرے لمحے اس کی صراحی دار گردن عمران کی گرفت میں تھی!

"وہ یہاں کب واپس آئیں گے!" عمران نے گرفت مضبوط کرتے ہوئے پوچھا۔

عورت تھوک نگل کر رہ گئی! اس کی آنکھیں حیرت اور خوف سے پھٹی ہوئی تھیں اور وہ بُری طرح کانپ رہی تھی۔

"بتاؤ ورنہ گلا گھونٹ دوں گا!" عمران کے چہرے پر سفاکی نظر آنے لگی۔

"ساڑھے.... ساڑھے تین بجے!"

"جھوٹ بک رہی ہو! خدا سے ڈرو ورنہ زبان سڑ جائے گی!" عمران نے احمقانہ انداز میں کہا اور اس کی گردن چھوڑ دی!

عورت اسی جگہ کھڑی ہانپتی رہی۔

"تم نے کچھ دیر پہلے مجھے برا بھلا کہا تھا۔ اب کہو! تو تمہارے کان اور ناک کاٹ لوں!"



عورت کچھ نہ بولی.... عمران بکتا رہا۔ "تم صورت سے شریف معلوم ہوتی ہو! ورنہ میں ابھی تمہیں گلا گھونٹ کر مار ڈالتا! کیا تم ان میں سے کسی کی بیوی ہو!"

عورت نے نفی میں سر ہلا دیا اور عمران گرجدار آواز میں بولا۔ "پھر تم کیا بلا ہو! زبان سے بولو ورنہ اس رسی میں تمہاری لاش لٹکتی نظر آئے گی۔"

"میں ان کے کسی جرم میں شریک نہیں ہوں!" عورت نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔

"تم آخر ہو کون!"

"میں جو کچھ بھی ہوں! یہی ہوں اور زندگی سے تنگ آ گئی ہوں! انہوں نے مجھے کہیں کا نہیں رکھا۔ لیکن میں اب ہر حال میں ان کے پنجے سے نکلنا چاہتی ہوں!"

"شاباش....! اچھا میں تمہیں بچا لوں گا!.... لیکن جو کچھ میں کہوں گا اس پر عمل کرو۔"

"میں تیار ہوں!"

"باہر نکلنے کا دروازہ تو مقفل ہو گا؟" عمران نے پوچھا۔

"نہیں-- مقفل نہیں ہے!"

"تو پھر ان کی آمد پر دروازہ کون کھولے گا؟ کیا تم جاگتی رہو گی؟"

"نہیں وہ خود کھول لیں گے اور اس کی ترکیب ان کے علاوہ اور کسی کو نہیں معلوم!"

"کیا یہ عمارت ہرشفیلڈ فشریز والوں کی ہے!" عمران نے پوچھا اور عورت نے اثبات میں سر ہلا دیا!

"یہ عمارت جیمس اسٹریٹ میں ہے نا!" عمران نے پوچھا اور اس کا جواب بھی اثبات ہی میں ملا اور عمران مطمئن ہو گیا کہ یہ وہی عمارت ہے جس کا سراغ اسے فوٹوگرافر کا تعاقب کرنے پر ملا تھا!

وہ چند لمحے کچھ سوچتا رہا پھر بولا۔ "تم مجھے دھوکا نہیں دے سکتیں اپنے کمرے میں جاؤ۔"

وہ چپ چاپ وہاں سے نکل کر اپنے کمرے میں چلی گئی۔ عمران اس کے پیچھے تھا! جیسے ہی وہ کمرے میں داخل ہوئی۔ عمران نے دروازہ باہر سے بند کر دیا۔

"چپ چاپ پڑی رہنا ورنہ گردن صاف! مجھے عورتوں پر بھی رحم نہیں آتا۔" عمران غرا کر بولا۔

اندر سے کوئی جواب نہیں ملا! عمران آگے بڑھا۔

وہ بڑی تیزی سے عمارت کا جائزہ لیتا پھر رہا تھا.... باہر کے سارے دروازے آزمائے لیکن انہیں کھولنے میں کامیاب نہ ہو سکا!.... ایک کمرے میں اسے اسلحہ جات کا ذخیرہ نظر آیا۔ دروازہ مقفل نہیں تھا! شاید یہاں سے جاتے وقت انہوں نے کچھ اسلحہ لیا تھا اور کمرے کو مقفل کرنا بھول گئے تھے.... عمران نے ایک ٹامی گن اٹھا کر اسے لوڈ کیا اور کمرے سے باہر نکل آیا۔ ٹامی

گن اس کے ہاتھ میں تھی!

لیکن اگر کوئی دوسرا اسے اس حال میں دیکھتا تو قطعی مخبوط الحواس سمجھتا! ہونا یہ چاہئے تھا کہ عمران فون پر پولیس سے رابطہ قائم کر کے عمارت کا محاصرہ کر لیتا! یہاں فون موجود تھا! عمران چاہتا تو اسے استعمال کر سکتا تھا! مگر اس نے ایسا نہیں کیا!.... وہ کسی شکاری کتے کی طرح عمارت کا گوشہ گوشہ سونگھتا پھر رہا تھا! اسے مجرموں کی واپسی کی بھی پرواہ نہیں تھی!.... وہ ان کے جرائم سے واقف ہو چکا تھا اور اے بی سی ہوٹل کے قریب والے ویرانے پر اس بھیانک آدمی کی حکمرانی کا مقصد بھی اس کے ذہن میں آ گیا۔

تھوڑی دیر بعد وہ پھر اسی کمرے کے سامنے پہنچ گیا۔ جہاں اسے قید کیا گیا تھا! اس نے عورت کے کمرے کی طرف نظر ڈالی جس کا دروازہ بدستور بند تھا!.... اندر روشنی ضرور تھی لیکن کسی قسم کی آواز نہیں سنائی دیتی تھی!

پھر عمران نے اس بطخ کی طرف دیکھا جو اس کے بائیں ہاتھ پر لٹک رہی تھی! یہ اسے اسی عمارت کے ایک ڈربے میں ملی تھی! وہ کمرے میں داخل ہو گیا.... ٹامی گن میز پر رکھ دی! رسی ابھی تک چھت میں لگے ہوئے کڑے سے لٹک رہی تھی۔

چند لمحوں بعد عمران بطخ کو ذبح کر رہا تھا!.... کچھ خون فرش پر پھیل گیا اور کچھ اس نے بڑی احتیاط سے ایک گلاس میں اکٹھا کر لیا۔

O

ٹھیک تین بجے عمارت کا صدر دروازہ کھلا اور دس آدمی اندر داخل ہوئے! ان میں سے صرف ایک کا چہرہ نقاب میں چھپا ہوا تھا اور بقیہ نو آدمی بے نقاب تھے! ان کے چہروں سے تھکن ظاہر ہو رہی تھی!

لیکن قیدی کے کمرے کے سامنے روشنی دیکھ کر ان کے چہروں سے اضمحلال کے آثار غائب ہو گئے! کھلے ہوئے دروازے سے روشنی باہر برآمدے میں رینگ آئی تھی۔

ان کا نقاب پوش سرغنہ بے تحاشہ بھاگتا ہوا کمرے میں جا گھسا اور پھر اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئی تھیں! کمرہ خالی تھا۔ چھت سے ایک خون آلود رسی لٹکی ہوئی تھی.... اور فرش پر بھی خون نظر آ رہا تھا.... پھر خون کے چھوٹے چھوٹے دھبے اس جگہ سے دروازے تک چلے گئے.... وہ دروازے کی طرف جھپٹا.... اس کے بقیہ نو ساتھی ساکت و صامت دروازے کے سامنے کھڑے تھے۔



خون کے لاتعداد چھوٹے چھوٹے دھبے دروازے کے باہر برآمدے میں بھی تھے۔ وہ سب انہیں دیکھتے ہوئے آگے بڑھتے گئے۔

اب دھبوں کا رخ اسلحہ کے کمرے کی طرف ہو گیا تھا! ان میں سے ایک نے جیب سے ٹارچ نکالی کیونکہ یہ راہداری تاریک تھی!.... انہیں اسلحہ خانے کا دروازہ بھی کھلا ہوا ملا.... خون کے دھبوں کی قطار دروازے میں مڑ کر اسلحہ خانے میں چلی گئی تھی۔ وہ سب بے تحاشہ اندر چلے گئے.... اور کسی کے منہ سے نکلا۔

"ارے بطخ.... یہ کیا؟"

پھر وہ مڑنے بھی نہیں پائے تھے کہ دروازہ باہر سے بند ہو گیا--! اندھیرے میں عمران کا قہقہہ گونج رہا تھا۔

لیکن عمران کو اس کی خبر نہیں تھی کہ یہی اندھیرا جس سے اس نے فائدہ اٹھایا ہے خود اسی کے لئے مہلک ثابت ہو سکتا ہے۔

وہ نہیں جانتا تھا کہ ان کا سرغنہ باہر ہی رہ گیا ہے!

اس نے للکار کر کہا۔ "کیوں دوستو! اب کیا خیال ہے!"

وہ سب اندر سے دروازے پیٹنے اور شور مچانے لگے!

عمران نے پھر قہقہہ لگایا! لیکن یہ قہقہہ اچانک اس طرح رک گیا جیسے کسی سائیکل کے پہیوں میں پورے بریک لگ گئے ہوں!

کسی نے پشت سے اس پر حملہ کر دیا تھا! ٹامی گن اس کے ہاتھ سے نکل کر اندھیرے میں کہیں دور جا گری!

حملہ آور ان کا سرغنہ تھا جو اسلحہ خانے میں بند کر دیئے گئے تھے!.... جب وہ خون کے دھبوں کو دیکھتے ہوئے آگے بڑھ رہے تھے تو وہ قیدی والے کمرے کے سامنے ہی رک کر کچھ سوچنے لگا تھا! وہ سب اسلحہ خانے تک پہنچ گئے اور وہ وہیں کھڑا تشویش آمیز نظروں سے چاروں طرف دیکھتا رہا۔

اور اب.... شاید تقدیر عمران پر قہقہے لگا رہی تھی! حملہ بڑا شدید تھا! -- عمران کو بالکل یہی محسوس ہوا جیسے کوئی سینکڑوں من وزنی چٹان اس پر آ گری ہو!

خود اس کا جسم بھی کافی جاندار تھا۔ لیکن اس حملے نے اس کے دانت کھٹے کر دیئے! نقاب پوش اس سے لپٹ پڑا تھا!

عمران نے اس کی گرفت سے نکلنا چاہا لیکن کامیاب نہ ہو سکا!

اس نے اسے کچھ اس طرح جکڑ رکھا تھا کہ عمران کا دم گھٹنے لگا تھا! اسلحہ خانے کے اندر ابھی تک شور جاری تھا۔

"خاموش رہو!" ان کے سرغنہ نے انہیں ڈانٹا... لیکن اس کی آواز اتنی پر سکون تھی جیسے اس نے کسی آرام کرسی پر کاہلوں کی طرح پڑے پڑے انہیں سرزنش کی ہو!

دوسری طرف اس نے عمران کو زمین سے اکھاڑ دیا تھا اور بتدریج اسے اوپر اٹھاتا چلا جارہا تھا--! عمران نے اس کی ٹانگوں میں اپنی ٹانگیں پھنسانی چاہیں لیکن کامیاب نہ ہوا... وہ اسے اوپر اٹھاتا چلا جارہا تھا۔

یہ حقیقت تھی کہ اس وقت عمران کے حواس جواب دے گئے تھے اور حملہ آور پر گویا کسی قسم کا جنون طاری ہو گیا تھا! اسے بھی شاید اس بات کا ہوش نہیں رہ گیا تھا کہ اب اس کی گردن بآسانی عمران کی گرفت میں آسکتی ہے! وہ تو اس چکر میں تھا کہ عمران کو اٹھا کر کسی دیوار پر دے مارے اور اس کی ہڈیاں سرمہ ہو جائیں۔

اس قسم کے خطرناک مجرم اگر کسی خاص موقعہ پر اس طرح اپنی عقل نہ گنوا بیٹھیں تو قانون بے چارہ عجائب خانے کی الماریوں کی زینت بن کر رہ جائے۔

اچانک عمران کے ہاتھ اس کی گردن سے ٹکرائے اور ڈوبتے ہوئے کو تنکے کا سہارا مل گیا!

اس نے بری طرح اس کی گردن دبوچ لی... اور پھر دونوں ایک ساتھ زمین پر آرہے۔

عمران کے ہاتھوں سے اس کی گردن نکل چکی تھی! لیکن اس نے گرتے گرتے اپنی کہنی اس کی ناک پر جمادی اور بائیں ہاتھ سے اس زور کا گھونسہ اس کی پیشانی پر رسید کیا کہ نقاب پوش کے منہ سے ایک بے ساختہ قسم کی چیخ نکل گئی!

عمران اس موقع کو ہاتھ سے نہیں جانے دینا چاہتا تھا!... وہ اس پر لد پڑا اور اس کے دونوں ہاتھ پکڑ لئے۔ نقاب پوش چت گرا تھا... اور عمران اس کے سینے پر سوار تھا... ساتھ ہی وہ اپنا سارا زور اس کے ہاتھ کو زمین سے لگائے رکھنے پر صرف کررہا تھا!... اور وہ اس میں کسی حد تک کامیاب بھی ہوگیا تھا--مگر یہ پوزیشن بھی خطرے سے خالی نہیں تھی!--عمران اس کی قوت کا اندازہ تو کرہی چکا تھا--لہٰذا اچھی طرح سمجھتا تھا کہ اگر اسے ذرا سا بھی موقع مل گیا تو وہ اسے گیند کی طرح اچھال دے گا--!

اس نے بوکھلاہٹ میں اپنا سر نقاب پوش کے چہرے پر دے مارا... چوٹ ناک پر پڑی اور نقاب پوش بلبلا اٹھا... پھر تو عمران کے سر نے رکنے کا نام ہی نہ لیا... نقاب پوش کی چیخیں کریہہ اور ڈراؤنی تھیں--اس کے ساتھیوں نے پھر شور مچانا شروع کر دیا۔



لیکن خود اس کی آواز آہستہ آہستہ دبتی ہوئی ہلکی ہلکی سسکیوں میں تبدیل ہوتی گئی۔



دوسری سہ پہر کو شام کے اخبارات کی ایک کاپی بھی کسی ہاکر کے پاس نہیں بچی!

ایک اخبار روشی کے سامنے بھی تھا!... اور اس کی آنکھیں متحیرانہ انداز میں پھیل کر رہ گئی تھیں۔ علی عمران... عمران... وہ سوچ رہی تھی... وہی احمق... وہی دلیر... محکمہ سراغرسانی کا آفیسر! بعد از قیاس... اس نے ایک بہت بڑے مجرم کو اس کے ساتھیوں سمیت تنہا گرفتار کیا تھا!... مجرم بھی کیسا...؟ جس نے مہینوں مقامی پولیس کو ناکوں چنے چبوائے تھے! جس کا ذاتی ٹیلیفون ایکسچینج تھا... شہر میں جس کی متعدد کوٹھیاں تھیں! ایک بہت بڑا اسمگلر تھا!... جس کے متعدد گوداموں میں پولیس نے ناجائز طور پر درآمد کیا ہوا بیش قیمت مال دریافت کیا تھا جو بظاہر ایک معمولی ماہی گیر تھا اور ہر شفیلڈ فشریز کے ایک اسٹیمر پر ملازم تھا... یعنی یہ اسٹیمر خود اسی کا تھا۔ لیکن اسٹیمر کا کپتان اسے اپنا ماتحت سمجھتا تھا... ہر شفیلڈ کی فرم کا مالک وہی تھا لیکن فرم کا منیجر اس کے وجود تک سے ناواقف تھا! ظاہر ہے کہ ایک معمولی سے ملاح کو منیجر کیا جانتا... وہ اس وقت ان سب کا مالک ہوتا تھا جب اس کے چہرے پر سیاہ نقاب ہوتی تھی... اس وقت ہر شفیلڈ فشریز کے تینوں اسٹیمر مچھلیوں کا شکار کرنے کی بجائے اسمگلنگ کا ذریعہ بن جاتے تھے۔ وہ ساحل سے پچاس ساٹھ میل کے فاصلے سے گذرنے والے غیر ملکی جہازوں سے اترا ہوا ناجائز مال بار کرتے اور پھر ساحل کی طرف لوٹ آتے... بحری پولیس کو کانوں کان خبر بھی نہ ہوتی کیونکہ مال نچلے حصوں میں ہوتا تھا اور اوپری عرشوں پر مچھلیوں کے ڈھیر دکھائی دیتے!

یہ اخبار کی رپورٹ تھی لیکن حقیقت تو یہ تھی کہ بحری پولیس کا عملہ ہر شفیلڈ والوں سے اللہ واسطے کی عقیدت رکھتا تھا! اس لئے ان کی کڑی نگرانی کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا تھا۔

خبر میں یہ بھی تھا کہ اے بی سی ہوٹل کے سامنے والے ویرانے پر اس بھیانک آدمی کی حکومت کیوں تھی؟

اس کی حقیقت یہ تھی کہ اسمگل کیا ہوا مال اسی راستے سے خفیہ گوداموں تک پہنچایا جاتا تھا! لہٰذا راستہ صاف رکھنے کے لئے اس بھیانک آدمی نے (جس کا بایاں کان آدھا کٹا ہوا تھا) وہاں کشت و خون کا بازار گرم کر دیا تھا! جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ پولیس کو وہاں خطرے کا بورڈ نصب کرنا پڑا۔

خبر میں یہ بات بھی واضح کر دی گئی تھی کہ اے بی سی ہوٹل والوں کا اس گروہ سے کوئی تعلق نہیں تھا۔

روشی بڑی دیر تک اخبار پر نظر جمائے رہی! پھر اچانک کسی آہٹ پر چونک کر دروازے کی طرف مڑی-- عمران سامنے کھڑا مسکرا رہا تھا۔

روشی بوکھلا کر کھڑی ہو گئی! اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھی اور آنکھیں جھکی ہوئی تھیں!

"پچاس بھینسوں کا سودا ہو گیا ہے!" عمران نے کہا۔

روشی کچھ نہ بولی! اس کی آنکھوں سے دو قطرے ٹپک کر اسکرٹ میں جذب ہو گئے.... اخبار پڑھنے سے قبل وہ ایک بیوقوف عورت کی طرح عمران کے متعلق بہت کچھ سوچتی رہی تھی!.... اور اس نے ان دو دنوں میں عمران کو تلاش کرنے کے سلسلے میں شہر کا کونا کونا چھان مارا تھا!....

"تم رو رہی ہو!.... کمال ہے بھئی!" عمران اس کی طرف بڑھتا ہوا بولا۔

"جائیے! جائیے!" روشی ہاتھ بڑھا کر بولی۔ "اب مجھ میں بیوقوف بننے کی سکت نہیں رہ گئی!"

"روشی ایمانداری سے کہنا۔" عمران یک بیک سنجیدہ ہو گیا۔ "کیا میں تم سے زبردستی ملا تھا!"

"لیکن اب آپ یہاں کیوں آئے ہیں!"

"تمہارا شکریہ ادا کرنے اور ساتھ ہی ایک بات اور بھی ہے! تم نے ایک بار کہا تھا کہ تم اپنے موجودہ طرز حیات سے بیزار ہو! لہٰذا میں ایک مشورہ دینے آیا ہوں!"

"مشورہ!.... میں جانتی ہوں!" روشی خشک لہجے میں بولی۔ "آپ یہی کہیں گے کہ اب باعزت طور پر زندگی بسر کرو! لیکن میں اس مشورے کا احسان اپنے سر پر نہیں لینا چاہتی! ذلیل آدمی بھی اکثر یہ ضرور سوچتا ہے کہ اسے باعزت طور پر زندگی بسر کرنا چاہئے!"

"میں تمہیں اپنے ساتھ لے جانا چاہتا ہوں!" عمران نے کہا۔ "میرے سیکشن کو ایک عورت کی بھی ضرورت ہے۔ تنخواہ معقول ملے گی۔"

روشی کے چہرے پر سرخی دوڑ گئی.... وہ چند لمحے عمران کے چہرے پر نظر جمائے رہی پھر بولی۔

"میں تیار ہوں!"

"ہاہا!" عمران نے احمقانہ انداز میں قہقہہ لگایا۔ "اب میں اپنے ساتھ ایک ہزار بھینسیں لے جا رہا ہوں!"

روشی کے ہونٹوں پر پھیکی سی مسکراہٹ پھیل گئی۔

"تم سچ مچ بہت اداس نظر آ رہی ہو!" عمران نے کہا۔

"نہیں.... تو.... نہیں!" وہ زبردستی ہنس پڑی۔

کچھ دیر تک خاموش رہی پھر روشی نے کہا۔ "ایک بات ہے!"

"ایک نہیں دس باتیں.... کچھ کہو بھی تو...."



"میں تمہارا آداب نہیں کروں گی! تمہیں باس نہیں سمجھوں گی۔"

"طوطے! کہو گی مجھے.... آں!" عمران دیدے پھرا کر بولا۔

روشی ہنسنے لگی! مگر اس ہنسی میں شرمندگی کی جھلک بھی تھی!

"آخر تم نے سراغرسانی کا کون سا طریقہ اختیار کیا تھا! یہ بات اب تک میری سمجھ میں نہ آ سکی!"

"یہ سراغرسانی نہیں تھی.... جوشی.... آر.... روشی! اسے عرف عام میں بنڈل بازی کہتے ہیں.... اور میں اسی طرح اپنا کام نکالتا ہوں! سراغرسانی کا فن جسے کہتے ہیں! وہ بہت اونچی چیز ہے! لیکن یہ کیس ایسا تھا جس میں فن سراغرسانی جھک مارتا رہ جاتا اور حقیقت یہ ہے کہ میں اس کیس میں بری طرح الو بنا ہوں؟"

"کیوں!"

"میں سمجھ رہا تھا کہ میں انہیں الو بنا رہا ہوں! لیکن جب میں ان کے پھندے میں پھنس گیا تو مجھے احساس ہوا کہ میں الوؤں کا قبلہ و کعبہ ہوں! ٹھہرو میں خود ہی بتائے دیتا ہوں!.... میں دراصل ان پر یہ ظاہر کرنا چاہتا تھا کہ میں بھی ان ہی کی طرح ایک بدمعاش ہوں اور جعلی نوٹوں کا کاروبار میرا مشغلہ ہے! مجھے توقع تھی کہ میں اس طرح ان میں گھس مل سکوں گا! میری توقع پوری ہو گئی! ان کے سرغنہ نے مجھے اسی ویرانے میں بلایا جہاں پہلی بار مجھ پر حملہ ہوا تھا!"

"لیکن یہ تو بتاؤ کہ یہ طریقہ اختیار کرنے کی ضرورت ہی کیا تھی! جب کہ تم ان کے سرغنہ سے پہلے ہی واقف تھے! تم نے مجھ سے کان کٹے آدمی کے متعلق پوچھ گچھ کی تھی یا نہیں۔"

"کی تھی!-- لیکن اس وقت تک نہیں جانتا تھا کہ سرغنہ وہی ہے اور پھر محض جاننے سے کیا ہوتا ہے! اس کے خلاف ثبوت فراہم کئے بغیر میں اس پر ہاتھ نہیں ڈال سکتا تھا اور ثبوت کی فراہمی کے لئے اس سے بہتر اور کوئی طریقہ نہیں ہو سکتا تھا جو میں نے اختیار کرنا چاہا تھا ہاں تو جب وہاں پہنچا تھا تو انہوں نے اندھیرے میں میرا پارسل بیرنگ کر دیا! سر کی وہ چوٹ ابھی تک دکھ رہی ہے! پھر وہ مجھے اپنے ٹھکانے پر لے گئے!.... اور ہاں مجھے معلوم ہوا کہ وہ میری شخصیت سے اچھی طرح واقف ہے۔"

پھر عمران نے اپنی خودکشی کے واقعات دہراتے ہوئے کہا! "میں نے رسی کمر میں باندھی تھی اور اسے السٹر کے اندر سے اس طرح گردن کے سیدھ میں لے گیا تھا کہ دور سے پھندہ گردن ہی میں معلوم ہو-- ہاہا!.... پھر وہ پھنس ہی گئی!"

"ہاں! بس صرف عورتوں ہی کو بیوقوف بنانا جانتے ہو!" روشی منہ بنا کر بولی۔

"میں خود ہی بیوقوف ہوں روشی! یقین کرو!.... یہ تو اکثر ایک خاص قسم کا موڈ مجھ پر

طاری ہوتا ہے جب میں دوسروں کو بیوقوف نہیں نظر آتا!"

پھر اس نے بطخ کے خون والا لطیفہ دہرایا اور روشی بے تحاشہ ہنسنے لگی

"لیکن.... " عمران برا سا منہ بنا کر بولا۔ "یہاں بھی میں الو بن گیا تھا! اس کے سارے ساتھیوں کو تو میں نے اس طرح بند کر دیا تھا! لیکن وہ خود باہر ہی رہ گیا تھا.... اور پھر حقیقت تو یہ ہے روشی کہ میں عمران ہوں یا نہیں.... وثوق سے نہیں کہہ سکتا۔

"کیا مطلب!"

میں عمران کا بھوت ہوں اور اگر میں بھوت نہیں ہوں تو اس پر یقین آنے میں عرصہ لگے گا کہ واقعی زندہ ہوں! اف فوہ! وہ کم بخت پتہ نہیں کتنے ہارس پاور کا ہے! ہارس نہیں بلکہ ایلیفنٹ پاور کہنا چاہئے! مجھے تو قطعی امید نہیں تھی کہ اس کے ہاتھوں زندہ بچوں گا! یہ کہو کہ میرے اوسان خطا نہیں ہوئے ورنہ مجھے فٹ بال کی طرح اچھال دیتا۔"

عمران خاموش ہو کر چیونگم چبانے لگا!

"اب مجھے یقین آگیا کہ تم واقعی بیوقوف ہو!"

"ہوں.... نا.... ہاہا!" عمران نے قہقہہ لگایا۔

"قطعی! دنیا کا کوئی عقلمند آدمی تنہا ان سے نپٹنے کی کوشش نہ کرتا! تمہارے پاس بہت وقت تھا! کمرے سے نکلنے کے بعد تم پولیس کی مدد حاصل کر سکتے تھے!"

"ہاں ہے تو یہی بات!.... لیکن اس صورت میں ہمیں ان کی پرچھائیاں بھی نصیب نہ ہوتیں! وہ کوئی معمولی گروہ نہیں تھا روشی.... تم خود سوچو.... پولیس کی بھیڑ بھاڑ.... خدا کی پناہ.... سارا کھیل چوپٹ ہو جاتا۔ اف فوہ.... خیر.... لیکن میں اتنا ضرور کہوں گا کہ اس سلسلے میں ڈیڈی مجھ سے ضرور جواب طلب کریں گے اور پھر شائد مجھے استعفٰی دینا پڑے۔"

"تو پھر مجھے کیوں ساتھ لے جا رہے ہو!" روشی نے کہا۔

"پرواہ نہ کرو! جاسوسی ناولیں چھاپنے کا دھندا کر لیں گے! تم انہیں ٹھیلے پر سجا کر پھیری لگایا کرنا.... اور میں ایجنٹوں کو لکھا کروں گا کہ ہم ایک کتاب کے آرڈر پر بھی آپ کو پچاس فی صدی کمیشن دیں گے اور کتاب کا سرورق ایک ماہ پہلے ہی آپ کی خدمت میں روانہ کر دیا کریں گے!.... آپ کا دل چاہے تو آپ صرف سرورق ایک روپیہ میں فروخت کر کے کتاب کسی ردی فروش کے گلے لگا سکتے ہیں! وغیرہ وغیرہ.... ہپ!"

ختم شُد

عمران سیریز نمبر 5

# جہنم کی رقاصہ

(مکمل ناول)

عمران سر جھکائے ہوئے اٹھا اور کمرے سے نکل گیا۔

## ۲

تین گھنٹے کے اندر ہی اندر پورے محکمے کو معلوم ہو گیا کہ عمران نے استعفیٰ دیدیا ہے۔۔۔ اس خبر پر سب سے زیادہ خوشی کیپٹن فیاض کو ہوئی!۔۔۔ وہ عمران کا دوست ضرور تھا۔ لیکن اسی حد تک جہاں خود اس کے مفاد کو ٹھیس نہ لگتی ہو۔۔۔ عمران کے باقاعدہ ملازمت میں آجانے کے بعد سے اس کا وقار خطرے میں پڑ گیا تھا۔

ملازمت میں آجانے سے قبل عمران نے بعض کیسوں کے سلسلے میں اس کی جو مدد کی تھی اس کی بنا پر اس کی ساکھ بن گئی تھی! لیکن اس کے ملازمت میں آتے ہی عملی طور پر فیاض کی حیثیت صفر کے برابر بھی نہیں رہ گئی تھی۔

"عمران ڈیئر!" فیاض اس سے کہہ رہا تھا! "مجھے افسوس ہے کہ تمہارا ساتھ چھوٹ رہا ہے۔"

"کسی دشمن نے اڑائی ہوگی!" عمران نے لاپرواہی سے کہا۔۔۔ پھر فیاض کا شانہ تھپکتا ہوا بولا۔ "نہیں دوست! میں قبر میں بھی تمہارا ساتھ نہیں چھوڑوں گا! فی الحال اپنے بنگلے کے دو کمرے میرے لئے خالی کرادو!"

"کیا مطلب!"

"والد کہتے ہیں کہ میں اب ان کی کوٹھی میں قدم بھی نہیں رکھ سکتا! حالانکہ مجھے یقین ہے کہ میں رکھ سکتا ہوں!"

"اوہ -- اب میں سمجھا!۔۔۔ غالباً اس کی وجہ وہ عورت ہے!" فیاض ہنسنے لگا!

"ہائیں وہ عورت!" عمران آنکھیں پھاڑ کر بولا۔ "تم میرے باپ کو بدنام کرنے کی کوشش کر رہے ہو۔۔۔ شٹ اپ یو فول!"

"میرا مطلب یہ تھا۔۔۔!"

"نہیں! بالکل شٹ اپ! ابھی سن پائیں تو تم سے بھی استعفیٰ لکھوالیں! خبردار ہوشیار۔۔۔ تم میری بات کا جواب دو! کمرے خالی کر رہے ہو۔۔۔ یا نہیں!"

"یار بات دراصل یہ ہے کہ میری بیوی۔۔۔ کیا وہ عورت بھی تمہارے ساتھ ہی رہے گی!"

"اس کا نام روشی ہے!"

"خیر کچھ ہو! ہاں تو میری بیوی کچھ اور سمجھے گی!"



"کیا سمجھے گی!"

"یہی کہ وہ تمہاری داشتہ ہے!"

"ہائیں لاحول ولا قوۃ۔۔۔ میں تمہاری بیوی کی بہت عزت کرتا ہوں!"

"میں اس عورت کے بارے میں کہہ رہا تھا!" فیاض جھینپا بھی اور جھلا بھی گیا!

"اوہ تو ایسے بولو نا! میں سمجھا شاید تمہاری بیوی مجھے اپنا داشتہ سمجھے گی!"

"یعنی کہ میرا مطلب یہ ہے۔۔۔ میں شاید ابھی کچھ غلط بول گیا ہوں۔۔۔ اچھا خیر۔۔۔ اگر تم بنگلے میں جگہ نہیں دینا چاہتے تو وہ فلیٹ ہی مجھے دے دو جسے تم پگڑی پر اٹھانے والے ہو۔"

"کیا فلیٹ!" فیاض چونک کر اسے گھورنے لگا!

"چھوڑو یار! اب کیا مجھے یہ بھی بتانا پڑے گا کہ تم نے چار پانچ فلیٹوں پر ناجائز طور پر قبضہ کر رکھا ہے۔۔۔!"

"ذرا آہستہ بولو! گدھے کہیں کے!" فیاض چاروں طرف دیکھتا ہوا بولا۔

"فارمن ہاؤز والے فلیٹ کی کنجی میرے حوالے کرو! سمجھے!"

"خدا تمہیں غارت کرے!" فیاض اسے گھونسہ دکھاتا ہوا دانت پیس کر بولا۔

## ۳

تین چار دن بعد شہر کے ایک سب سے زیادہ تعداد میں شائع ہونے والے اخبار میں لوگوں کی نظروں سے ایک عجیب و غریب اشتہار گزرا۔ جس کی سرخی یہ تھی!۔۔۔ طلاق حاصل کرنے کے لئے ہم سے رجوع کیجئے۔

اشتہار کا مضمون تھا۔

"اگر آپ اپنے شوہر سے تنگ آگئی ہیں۔ تو طلاق کے علاوہ اور کوئی چارہ نہیں۔۔۔ لیکن عدالت سے طلاق حاصل کرنے کے لئے شوہر کے خلاف ٹھوس قسم کے ثبوت پیش کرنے پڑتے ہیں! ہم مناسب معاوضے پر آپ کے لئے ایسے ثبوت مہیا کر سکتے ہیں جو طلاق کے لئے کافی ہوں! صرف ایک بار ہم سے رجوع کر کے ہمیشہ کے لئے سچی خوشی حاصل کیجئے! ہمارے ادارے کی مخصوص کارکن ایک اینگلو برمیز خاتون ہیں۔

المشتہر!۔ روشی اینڈ کو۔ فارمن بلڈنگ فلیٹ نمبر ۴۔۔۔!"

کیپٹن فیاض نے یہ اشتہار پڑھا اور اس کا منہ حیرت سے کھل گیا! فارمن بلڈنگ کا چوتھا فلیٹ

وہی تھا جس کی کنجی عمران اس سے لے گیا تھا!.... روشی اینڈ کو!

فیاض اپنی یادداشت پر زور دینے لگا! روشی.... یہ اسی عورت کا نام ہے جسے عمران شاداب نگر سے لایا ہے۔

فیاض اپنی ٹھوڑی کھجانے لگا!.... یہ ایک بالکل ہی نئی حرکت تھی.... اس سے شہر میں انتشار کی لہر دوڑ سکتی تھی! لیکن اسے غیر قانونی نہیں کہا جاسکتا تھا!.... یقیناً روشی اینڈ کمپنی اس کے محکمے کے لئے ایک مستقل دردسر بننے والی تھی!....

فیاض نے ہاتھ پیر پھیلا کر ایک طویل انگڑائی لی اور سگریٹ سلگا کر دوبارہ اشتہار پڑھنے لگا۔

اس نے روشی کے متعلق صرف سنا تھا.... اسے دیکھا نہیں تھا!

وہ تھوڑی دیر بیٹھا سگریٹ پیتا رہا.... پھر اٹھ کر آفس سے باہر آیا موٹر سائیکل سنبھالی اور فارمن بلڈنگ کی طرف روانہ ہوگیا!

فارمن بلڈنگ ایک تین منزلہ عمارت تھی اور اس کے فلیٹوں میں زیادہ تر تجارتی فرموں کے دفاتر تھے۔

کیپٹن فیاض چوتھے فلیٹ کے سامنے رک گیا! جس پر "روشی اینڈ کو"-- کا بورڈ لگا ہوا تھا.... فیاض نے بورڈ کی پوری تحریر پڑھی۔

"روشی اینڈ کو.... فارورڈنگ اینڈ کلیرنگ ایجنٹس۔"

فیاض نے برا سا منہ بنا کر اپنے شانوں کو جنبش دی اور چق ہٹا کر اندر داخل ہوگیا۔

کمرے میں روشی اور عمران کے علاوہ اور کوئی نہیں تھا فیاض کو دیکھ کر عمران نے کرسی کی طرف اشارہ کیا! وہ روشی کو کچھ لکھوا رہا تھا!.... "میں ڈاکٹر واٹسن...." اس نے ڈکٹیشن جاری رکھا اور روشی کی پنسل بڑی تیزی سے کاغذ پر چلتی رہی!

آدمی کو زندگی میں بعض ایسے واقعات بھی پیش آتے ہیں جو زندگی کے آخری لمحات میں بھی ضرور یاد آتے ہیں!

"میں ڈاکٹر واٹسن.... مرتے وقت.... ایک بار یہ ضرور سوچوں گا.... سوچوں.... سوچوں.... سوچوں!"

عمران "سوچوں--سوچوں" کی گردان کرتا ہوا کچھ سوچنے لگا!.... روشی کی پنسل رک گئی.... وہ پنسل رکھ کر فیاض کی طرف مڑی!

"فرمائیے؟" اس نے فیاض نے کہا۔

"فرمائیں گے!" عمران نے سر کھجاتے ہوئے کہا۔ "ذرا دیکھنا رجسٹر میں ہماری کسی موکلہ کا



نام مسز فیاض تو نہیں ہے!"

"موکلہ!" روشی نے حیرت کا اظہار کیا۔

"اوہ.... ہاں.... اچھا.... ڈکٹیشن!" عمران نے پھر اسے لکھنے کا اشارہ کیا--!

"پلیز....!" فیاض ہاتھ اٹھا کر بولا! "ڈکٹیشن پھر ہوتا رہے گا!"

"کیا بات ہے سوپر فیاض!" عمران نے حیرت سے کہا۔ "کیا تم اپنی بیوی کو طلاق دینا چاہتے ہو!"

"تمہاری فرم کے اشتہار میں میرا محکمہ کافی دلچسپی لے رہا ہے!"

"ویری گڈ!" عمران سر ہلا کر بولا۔ "تب تو میں اسی سال انکم ٹیکس ادا کرنے کے قابل ہو جاؤں گا!"

"بکواس مت کرو!"

"سوپر فیاض! میں تمہارا مشکور ہوں گا اگر تم اپنے محکمے کے شادی شدہ افراد کی فہرست مجھے عنایت کردو!"

"مگر.... ہپ.... ڈیڈی کا نام اس میں نہ ہونا چاہئے۔"

"آخر اس حرکت کا مطلب کیا ہے!"

"کیسی حرکت!"

"یہی اشتہار!...."

"اشتہار.... ہاں اشتہار کیا....؟"

"یہ کیا لغویت ہے.... اور تم نے یہاں فارورڈنگ اور کلیرنگ کا بورڈ لگا رکھا۔"

"یہ شادی اور طلاق کا انگریزی ترجمہ ہے!"

"لیکن تم یہ گندا بزنس نہیں کر سکتے!"

"روشی.... تم دوسرے کمرے میں جاؤ!" عمران نے روشی سے کہا۔

روشی وہاں سے اٹھ گئی!....

"عورت تو زوردار ہے!" فیاض اپنی ایک آنکھ دبا کر بولا۔

"یہی جملہ تمہاری بیوی تمہارے خلاف عدالت میں ثبوت کے طور پر پیش کر کے طلاق حاصل کر سکتی ہے!"

"بکواس مت کرو! تم بڑی مصیبتوں میں پھنس جاؤ گے!" فیاض نے کہا۔

"کیوں مائی ڈیئر!.... سوپر فیاض؟"

"بس یونہی! اسے کوئی بھی پسند نہیں کرے گا!"

"حرکت غیر قانونی تو نہیں....!"

"غیر قانونی....!" فیاض کچھ سوچنے لگا! پھر جھلا کر بولا۔ "دیکھو عمران تم محکمے کے لئے درد سر بننے والے ہو!"

"باس....اتنی سی بات!...."

عمران کچھ اور کہنے والا تھا کہ ادھیڑ عمر کی وجیہہ عورت کمرے میں داخل ہوئی! اس نے دروازہ پر ہی رک کر کمرے کا جائزہ لیا....اور پھر کسی ہچکچاہٹ کے بغیر بولی!

"میں آپ کا اشتہار دیکھ کر آئی ہوں!"

"اوہ....اچھا.... مس روشی! اندر تشریف رکھتی ہیں!" عمران نے کھڑے ہو کر دوسرے کمرے کی طرف اشارہ کیا....

عورت بلا توقف کمرے میں چلی گئی!

فیاض جو عورت کو حیرت سے دیکھ رہا تھا۔ میز پر کہنیاں ٹیک کر آگے جھکتا ہوا آہستہ سے بولا۔

"یہ تم کیا کر رہے ہو عمران!"

"بزنس مائی ڈیئر.... سوپر فیاض!" عمران نے لاپروائی سے جواب دیا۔

"اس عورت کو پہچانتے ہو!" فیاض نے پوچھا!

"میں شہر کی ساری بوڑھی عورتوں کو پہچانتا ہوں!"

"کون ہے؟"

"ایک بوڑھی عورت۔" عمران نے بڑی خود اعتمادی کے ساتھ جواب دیا۔!

"بکومت یہ لیڈی تنویر ہے۔!"

"تو اس سے کیا فرق پڑتا ہے!"

فیاض تھوڑی دیر تک کچھ سوچتا رہا پھر بولا۔ "آخر یہاں کیوں آئی ہے!"

"نوسر!" عمران سر ہلا کر بولا۔ "ہرگز نہیں فیاض صاحب! آپ کو ایسی بات سوچنے کا کوئی حق نہیں!.... یہ میرا اور میرے موکلوں کا معاملہ ہے!"

"سر تنویر کی شخصیت سے شائد تم واقف نہیں ہو! اگر مصیبت میں پھنسے تو رحمان صاحب بھی تمہیں نہ بچا سکیں گے!"

"میں اپنے آفس میں صرف بزنس کی باتیں کرتا ہوں!" عمران برا سا منہ بنا کر بولا۔ "اگر تم میرے موکل بنا چاہتے ہو تو شوق سے یہاں بیٹھو ورنہ.... بائے! کیا سمجھے۔ ابھی میں نے کوئی چپراسی نہیں رکھا ہے اس لئے مجھے خود ہی تکلیف کرنی پڑے گی!"



فیاض اسے غصیلی آنکھوں سے گھورنے لگا! پھر تھوڑی دیر بعد بولا۔

"سنو! یہ رہائشی فلیٹ ہے اور رہائش ہی کے لئے اس کا الاٹمنٹ ہوا تھا! تم اس میں کسی قسم کا دفتر نہیں قائم کر سکتے۔ سمجھے!"

"یار کیوں خواہ مخواہ گرم ہوتے ہو! جب بیوی کو طلاق دینا ہو تو سیدھے یہیں چلے آنا تم سے کوئی فیس نہیں لی جائے گی!"

"اچھا میں تمہیں دیکھوں گا!.... یاد رکھو اگر ایک ہفتے کے اندر اندر تم نے یہاں سے دفتر کا بورڈ نہ ہٹوایا تو خود بھگتو گے!"

"بھگت لوں گا! اب تم جاؤ.... یہ بزنس کا وقت ہے اور میری پارٹنر تم سے کبھی بے تکلف نہیں ہو گی اس لئے روزانہ ادھر کے چکر کاٹنا، اگر ڈاکٹر نسخے میں نہ لکھے تو بہتر ہے!"

عمران نے میز پر رکھی ہوئی گھنٹی بجائی اور پھر گڑبڑا کر بولا۔ "لاحول ولا قوۃ! چپراسی تو ابھی رکھا ہی نہیں ہے۔ پھر میں گھنٹی کیوں بجا رہا ہوں! یار فیاض ذرا لپک کر دو آنے کے بھنے ہوئے چنے تو لانا.... لنچ کا وقت آ رہا ہے.... اور دو پیسے کی ہری مرچیں! پودینہ مفت مل جائے گا! بس میرا نام لے لینا میں جاتا تو ایک ٹماٹر بھی پار کر لاتا.... خیر کوشش کرنا....!"

"تمہیں پچھتانا پڑے گا۔"

"میں نے ابھی شادی تو نہیں کی!"

"اچھا!" فیاض بھنا کر کھڑا ہو گیا! چند لمحے عمران کو گھورتا رہا پھر کمرے سے نکل گیا!

عمران کے ہونٹوں پر شرارت آمیز مسکراہٹ تھی!

تھوڑی دیر بعد روشی اور لیڈی تنویر باہر آ گئیں۔

روشی اس سے کہہ رہی تھی۔ "آپ مطمئن رہیں۔ آپ کو حالات سے باخبر رکھا جائے گا-! اور یہاں ساری باتیں راز رہیں گی--!"

"شکریہ!" لیڈی تنویر نے کہا اور پر وقار انداز میں چلتی ہوئی باہر چلی گئی!

روشی چند لمحے کھڑی مسکراتی رہی۔ پھر اس نے سو سو کے بیس نوٹ بلاؤز کے گریبان سے نکال کر عمران کے آگے ڈال دیئے!

"ہائیں--ہائیں!" عمران نے الوؤں کی طرح آنکھیں پھاڑ دیں!

"میں ہمیشہ پکا سودا کرتی ہوں!" روشی اکڑ کر بولی!

"یعنی!.... بیٹھو.... بیٹھو.... کیا پیئو گی--!"

"یہ کون تھا جو ابھی آیا تھا--!"

"فکر نہ کرو! ایسے درجنوں آتے جاتے رہیں گے.... ہاں وہ کیا چاہتی ہے!"

"تم کیا سمجھتے ہو.... کیا وہ اپنے شوہر سے طلاق چاہتی ہو گی--!"

"میں تو یہ بھی سمجھ سکتا ہوں کہ.... خیر.... تم اپنی بات بتاؤ!"

"وہ ایک آدمی کے متعلق معلومات فراہم کرنا چاہتی ہے.... دو ہزار پیشگی دیئے ہیں اور بقیہ تین ہزار مکمل معلومات حاصل کر لینے کے بعد!"

"آہا.... پانچ ہزار.... روشی! تم نے غلطی کی!.... مجھ سے مشورہ لئے بغیر تمہیں روپے ہر گز نہیں لینے تھے.... کیا تم نے اسے رسید دی ہے!"

"نہیں کچھ نہیں! اس نے رسید طلب ہی نہیں کی!"

"تفصیل.... روشی! تفصیل!"

"میرا خیال ہے کہ معاملہ بالکل سیدھا سادہ ہے...." روشی بیٹھتی ہوئی بولی! "وہ اسی شہر کے ایک آدمی کی مصروفیات کے متعلق معلوم کرنا چاہتی ہے.... اور.... وہ ان معلومات کو طلاق کے لئے استعمال نہیں کرے گی!"

"وہ آدمی کون ہے!...."

"تفصیل میں نے لکھ لی ہے!" اس نے کاغذ کا ایک ٹکڑا عمران کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا!

عمران نے کاغذ لے کر تحریر پر نظریں جما دیں۔

"ہام۔" تھوڑی دیر بعد اس نے ایک طویل انگڑائی لی.... اور آنکھیں بند کر کے اس طرح آگے کی طرف ہاتھ بڑھایا جیسے فون کا ریسیور اٹھانے کا ارادہ ہو! لیکن پھر چونک کر روشی کی طرف دیکھنے لگا!

"فون تو لینا ہی پڑے گا! اس کے بغیر کام نہیں چل سکتا۔!"

"فون گیا جہنم میں.... میں یہاں تنہا سوتی ہوں مجھے خوف معلوم ہوتا ہے! تم رات کو کہاں رہتے ہو.... پہلے اس کا جواب دو!"

"روشی! یہ مت پوچھو.... ہم صرف پارٹنر ہیں! ہاں...." عمران نے سو سو کے دس نوٹ الگ کئے اور انہیں روشی کی طرف کھسکاتا ہوا بولا۔ "اپنا حصہ رکھو!.... ہو سکتا ہے کہ بقیہ تین ہزار ملنے کی نوبت ہی نہ آئے....!"

"کیوں؟"

"تم نے مجھ سے مشورہ کئے بغیر کیس لے لیا۔! خیر.... ابھی نئی ہو! پھر دیکھیں گے!"

"کیوں کیس میں کیا خرابی ہے!"



"وہ اس کے متعلق معلومات کیوں فراہم کرنا چاہتی ہے!"

"یہ اس نے نہیں بتایا!"

"کچا کام ہے پارٹنر!" عمران سر ہلا کر بولا۔ "خیر میں دیکھوں گا!"

"کیا دیکھو گے!"

"یہ ایک.... خیر ہاں دیکھو.... یہ عورت یہاں کی مشہور اور ذی حیثیت شخصیتوں میں سے ہے....!"

"لیڈی تنویر....!"

"لیڈی....!" روشی نے حیرت سے کہا!

"ہاں لیڈی! تمہیں حیرت کیوں ہے!"

"اس نے مجھے اپنا نام مسز رفعت بتایا تھا!"

"یہی میں کہہ رہا تھا کہ کچھ گھپلا ضرور ہے!.... خیر--! وہ اپنی اصلیت بھی چھپانا چاہتی ہے اور ایک ایسے آدمی کے متعلق معلومات حاصل کرنا چاہتی ہے جو اس کے طبقے کا نہیں ہو سکتا!"

"کیوں تم نے طبقے کا اندازہ کیسے کر لیا!"

"اس کا پتہ!" عمران سر ہلا کر رہ گیا!

"پوری بات بتاؤ!" روشی جھنجھلا گئی!

"وہ ایک ایسی بستی ہے، جہاں عام طور پر مزدور بستے ہیں.... اور جو تم یہ نمبر دیکھ رہی ہو یہ کسی عالیشان عمارت کا نمبر نہیں ہے۔ بلکہ ایک معمولی سی کوٹھری کا نمبر ہے جس میں بمشکل تمام ایک بڑا پلنگ سما سکے گا!"

"اوہ! تب تو....!"

"تم مجھ سے بھی زیادہ احمق ہو روشی.... مگر خیر! پرواہ نہ کرو.. تم اس پیشے میں بالکل نئی ہو!"

"نہیں عمران ڈیئر.... اگر اس میں خطرہ ہو تو.... ہم اس کے روپے واپس کر دیں!"

"گھاس کھا گئی ہو شاید! روپے واپس کرو گی! بھوکی مرنے کا ارادہ ہے کیا!"

"بینک میں میرے پانچ ہزار روپے ہیں!" روشی بولی۔

"انہیں میرے کفن دفن کے لئے پڑا رہنے دو!" عمران نے ٹھنڈی سانس لی!

"تم نے استعفیٰ کیوں دیا! واقعی تم الو ہو!"

"کیا تم پھر اپنی پچھلی زندگی کی طرف واپس جانا چاہتی ہو!"

"ہر گز نہیں! یہ خیال کیسے پیدا ہوا۔" روشی اسے گھورنے لگی۔

"کچھ نہیں! اچھا میں چلا!" عمران اٹھتا ہوا بولا۔

"کہاں چلے!"

"اس کے لئے معلومات فراہم کروں گا اور ہاں اگر یہاں کوئی پولیس والا آکر ہماری فرم کے متعلق پوچھ گچھ کرے تو اسے میرا کارڈ دے کر کہنا کہ فرم کا ڈائریکٹر یہی ہے۔ مجھے توقع ہے کہ وہ چپ چاپ واپس چلا جائے گا۔"

## ۴

عمران شاہی باغ کے علاقے میں پہنچ کر ایک جگہ رک گیا، وہ یہاں تک اپنی ٹوسیٹر پر آیا تھا.... گاڑی سڑک کے کنارے کھڑی کر کے وہ آگے بڑھ گیا! مزدوروں کی وہ بستی یہاں سے زیادہ دور نہیں تھی جہاں اب پہنچنا تھا! اس کے ہاتھ میں ایک بیگ تھا اور وہ حلئے سے کوئی ڈاکٹر معلوم ہوتا تھا! وہ کمروں کی ایک قطار کے سرے پر رک گیا۔ جس آدمی کے متعلق اسے معلومات فراہم کرنی تھیں وہ اسی قطار کے ایک کمرے میں رہتا تھا۔

عمران نے کھلے ہوئے کمروں کے دروازوں پر دستک دینی شروع کی لیکن قریب قریب ہر جگہ سے اسے یہی جواب ملا کہ ٹیکے لگ چکے ہیں اس نے دو ایک آدمیوں کے بازو بھی کھلوا کر دیکھے۔ پھر آخر کار وہ اس کمرے کے سامنے پہنچا جس میں وہ آدمی رہتا تھا دروازہ اندر سے بند تھا!

عمران نے دستک دی لیکن جواب ندارد!........ وہ برابر دستک دیتا رہا--!

"چلے جاؤ-- خدا کے لئے!" تھوڑی دیر بعد اندر سے آواز آئی۔ "کیوں پریشان کرتے ہو مجھے۔ میں کسی سے نہیں ملنا چاہتا!"

"میں ڈاکٹر ہوں!" عمران نے کہا۔ "کیا آپ ٹیکہ نہیں لگوائیں گے! یہ بہت ضروری ہے! ہر ایک کے لئے لازمی--!"

"میں اس کی ضرورت نہیں محسوس کرتا.... آپ جا سکتے ہیں!"

"اگر آپ کو اس شہر میں رہنا ہے تو آپ ٹیکے کے بغیر نہیں رہ سکتے! کیا آپ نہیں جانتے کہ اس موسم میں ہمیشہ طاعون پھیلنے کا خدشہ رہتا ہے۔!"

اندر سے پھر کوئی جواب نہیں ملا۔

باہر کئی آدمی اکٹھے ہوئے تھے۔ ان میں سے ایک بولا۔ "وہ باہر نہیں آئے گا صاحب!"

"کیوں!" عمران نے حیرت کا اظہار کیا۔



"وہ کسی سے نہیں ملتا.... بڑے بڑے لوگ کاروں پر بیٹھ کر آیا کرتے ہیں! لیکن وہ انہیں ٹکا سا جواب دے دیتا ہے!"

"یہ بات ہے.... اچھا.... مجھے اس کے متعلق ذرا تفصیل سے بتائیے! میں دیکھوں گا کہ وہ کیسے ٹیکہ نہیں لگواتا!۔"

عمران اس کمرے کے سامنے سے ہٹ آیا وہ لوگ جو اپنے پڑوسی کے متعلق ڈاکٹر کو کچھ بتانا چاہتے تھے بدستور اس کے ساتھ لگے رہے، ایک جگہ عمران رک کر بولا۔ "اس کا نام کیا ہے!"

"نام تو شاید کسی کو بھی نہ معلوم ہو!"

"وہ کرتا کیا ہے۔"

"یہ بھی نہیں بتایا جا سکتا.... ایک ماہ قبل یہ کمرہ کرائے کے لئے خالی تھا وہ آیا یہاں مقیم ہوا۔ دو تین دن تک تو اس کی شکل دکھائی دی، اس کے بعد سے وہ کمرے میں بند رہنے لگا!.... کوئی نہیں جانتا کہ اس کا ذریعہ معاش کیا ہے!"

"آپ میں سے کسی نے کبھی اسے دیکھا بھی ہے!"

"قریب قریب سبھی نے دیکھا ہوگا! مگر انہیں ایام میں جب اسے یہاں آئے ہوئے زیادہ عرصہ نہیں گزرا تھا! شروع میں وہ پڑوسیوں سے بھی ملا کرتا تھا۔ لیکن پھر اچانک اس نے خود کو اس کمرے میں مقید کر لیا!"

"بظاہر کیسا آدمی معلوم ہوتا ہے۔" عمران نے پوچھا!

"بظاہر" مخاطب کچھ سوچنے لگا۔ پھر اس نے کہا۔ "بظاہر وہ انتہائی شریف معلوم ہوتا ہے!"

"حیثیت۔"

"حیثیت وہی! جو اس بستی کے دوسرے آدمیوں کی ہے!"

"لیکن ابھی کوئی صاحب کہہ رہے تھے کہ اس سے ملنے کے لئے بہت بڑے بڑے لوگ آتے ہیں!"

"اسی پر تو حیرت ہے! اس کی حیثیت ایسی نہیں ہے کہ وہ کار رکھنے والوں سے اس حد تک مراسم رکھ سکے!.... لیکن....!"

"لیکن کیا؟" عمران مخاطب کو گھورنے لگا!

"کچھ نہیں! یہی کہ وہ ان لوگوں سے بھی ملنا نہیں پسند کرتا! اوہ ذرا دیکھئے! وہ ایک کار ادھر ہی آرہی ہے.... آپ دیکھئے گا تماشہ! وہ لوگ کتنے ملتجیانہ انداز میں اس سے باہر نکلنے کو کہتے ہیں۔"

سچ مچ سامنے سے ایک کار آرہی تھی! حالانکہ یہ گلی ایسی نہیں تھی کہ یہاں کوئی اپنی کار

لانے کی ہمت کرتا۔ مگر وہ کار کسی نہ کسی طرح گلی میں گھس ہی پڑی تھی۔

اسٹیرنگ کے پیچھے ایک خوش پوش اور پروقار آدمی بیٹھا نظر آرہا تھا! کار ٹھیک اس کمرے کے سامنے رک گئی! وہ آدمی کار سے اتر کر دروازے پر دستک دینے لگا! فاصلہ زیادہ ہونے کی بنا پر عمران کمرے کے اندر سے آنے والی آواز نہ سن سکا۔ لیکن وہ دستک دینے والے کو بہ آسانی دیکھ سکتا تھا! اس کی آواز بھی سن سکتا تھا! حقیقتاً اس کا انداز ملتجیانہ تھا!

عمران خاموشی سے اسے دیکھتا رہا! پھر اس نے اسے دروازے کے پاس سے ہٹتے دیکھا! وہ اپنی کار کی طرف واپس جارہا تھا!....

"میں اس کے بھی ٹیکہ لگاؤں گا!" عمران بڑبڑایا اور پاس کھڑے ہوئے لوگ منہ بند کر کے ہنسنے لگے!....

عمران انہیں وہیں چھوڑ کر آگے بڑھ گیا! وہ گلیوں میں گھستا ہوا پھر سڑک پر آگیا!.... اور ٹھیک اس گلی کے سرے پر جا کھڑا ہوا جس سے اس آدمی کی کار برآمد ہونے کی توقع تھی!

جیسے ہی کار گلی سے نکلی عمران راستہ روک کر کھڑا ہو گیا!

"کیا بات ہے!" کار والے نے تحیر زدہ لہجے میں پوچھا!

"کیا آپ طاعون کا ٹیکہ لے چکے ہیں!"

"نہیں!.... کیوں؟"

"تب تو میں ٹیکہ لگائے بغیر آپ کو یہاں سے نہ جانے دوں گا! اس بستی میں دو ایک کیس ہو چکے ہیں!"

"آپ کون ہیں؟" کار والا اسے گھورتا ہوا بولا!

"میڈیکل آفیسر آن آؤٹ ڈور ڈیوٹیز!" عمران نے سنجیدگی سے کہا۔ "ہمیں سب کو یہ ٹیکہ لگانے کا حکم ملا ہے۔ انکار کرنے والے پولیس کے حوالے بھی کئے جاسکتے ہیں!"

کار والا ہنسنے لگا!....

"جانے دیجئے!" اس نے اسٹیرنگ کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے کہا!

"میں زبردستی لگاؤں گا اگر آپ تعرض کریں گے تو میں آپ کی کار میں ہی بیٹھ کر کوتوالی تک چلوں گا!"

"چلو" اس نے لاپرواہی سے کہا پھر اپنے جیب میں ہاتھ ڈالتا ہوا بولا۔ "تم میرا کارڈ لے کر بھی کوتوالی جاسکتے ہو! میں وہاں براہ راست طلب کر لیا جاؤں گا!"

عمران نے اس کا تعارفی کارڈ لے کر پڑھا۔ جس پر "سر تنویر" لکھا ہوا تھا!



"سر تنویر!" عمران آہستہ سے بڑبڑایا!

"جناب.... آپ میرے خلاف ایک شکایت نامہ تحریر کر کے اس کارڈ کے ساتھ جسے چاہیں بھیج سکتے ہیں! اب اجازت دیجئے!"

کار فراٹے بھرتی ہوئی آگے نکل گئی!.... عمران بائیں ہاتھ سے اپنی پیشانی رگڑ رہا تھا!....

تو یہ سر تنویر ہے-- اس کی بیوی نے اسی پراسرار آدمی کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کے لئے دو ہزار نقد دیئے تھے.... اور مزید تین ہزار کا وعدہ تھا.... معاملہ الجھ گیا--! عمران کافی دیر تک وہیں کھڑا خیالات میں کھویا رہا--

## 5

تھوڑی دیر بعد وہ ایک پبلک ٹیلیفون بوتھ میں سر تنویر کے فون نمبر ڈائیل کر رہا تھا!....

"ہیلو!... کون ہے.... کیا لیڈی صاحبہ تشریف رکھتی ہیں.... اوہ.... اچھا آپ ذرا انہیں مطلع کر دیں.... شکریہ!...."

عمران چند لمحے خاموش رہا پھر بولا۔ "ہیلو!.... لیڈی تنویر....! دیکھئے میں روشی اینڈ کمپنی کا ایک نمائندہ ہوں!.... کیا آپ آدھے گھنٹے بعد ٹپ ٹاپ نائٹ کلب میں مل سکیں گے.... یہ بہت ضروری ہے!.... جی ہاں!.... بہت ضروری.... آپ کو ایک اہم اطلاع دینا چاہتا ہوں.... جی ہاں.... جی ہاں.... وہی معاملہ ہے ملیں گی.... شکریہ!"

عمران ریسیور ہک میں لگا کر بوتھ سے نکل آیا!

اب اس کی ٹوسیٹر ٹپ ٹاپ نائٹ کلب کی طرف جارہی تھی! سورج غروب ہو چکا تھا اور آہستہ آہستہ اندھیرا پھیلتا جارہا تھا!

نائٹ کلب میں عمران کو زیادہ دیر تک لیڈی تنویر کا انتظار نہیں کرنا پڑا!.... دونوں ایک ایسے گوشے میں جا بیٹھے جہاں وہ آسانی سے ہر قسم کی گفتگو کر سکتے تھے!

"کیا بات ہے!" لیڈی تنویر بولی۔ "میرا خیال ہے کہ میں پہلے بھی کہیں آپ کو دیکھ چکی ہوں!"

"میرے آفس میں ہی دیکھا ہوگا!.... میں روشی کی فرم کا جونیئر پارٹنر ہوں!"

"اوہو.... اچھا.... ہاں میں نے وہیں دیکھا تھا!" لیڈی تنویر نے سر ہلا کر کہا۔ "اہم اطلاع کیا ہے!"

"مسٹر تنویر بھی اس آدمی میں دلچسپی لے رہے ہیں!" عمران نے بے ساختہ کہا اور لیڈی

تنویر کے چہرے پر نظر جمادی۔

"نہیں!" لیڈی بری طرح چونک پڑی!

"جی ہاں؟...."

لیڈی تنویر کا چہرہ یک بیک تاریک ہو گیا! وہ بار بار اپنے ہونٹوں پر زبان پھیر رہی تھی!

"تم کس طرح کہہ سکتے ہو!"

"میں نے انہیں اپنی آنکھوں سے اس آدمی کے دروازے پر دستک دیتے دیکھا ہے!"

"کیا وہ سر تنویر سے ملا تھا!"

"نہیں! وہ کسی سے نہیں ملتا!.... اس کا کمرہ ہر وقت بند رہتا ہے میرا خیال ہے کہ ابھی تک ان دونوں کی ملاقات نہیں ہوئی! پڑوسیوں کا کہنا ہے کہ اس کے دروازے پر کاریں آتی ہیں۔ خوش پوش آدمی اس سے ملنا چاہتے ہیں! لیکن وہ کسی سے بھی نہیں ملتا!"

لیڈی تنویر کچھ دیر تک خاموش رہی پھر آہستہ سے بولی۔ "اگر سر تنویر بھی اس میں دلچسپی لے رہے ہیں تو اسے یہاں سے چلا جانا چاہئے!"

"لیکن آپ نے میرے دفتر میں اپنا نام اور پتہ غلط کیوں لکھوایا ہے!" عمران نے پوچھا۔

"اوہ.... میں نے غلطی کی تھی.... میری مدد کرو! میری نیت میں فتور کوئی نہیں تھا! محض راز داری کے خیال سے میں نے ایسا کیا تھا! ورنہ تمہارے فون پر یہاں دوڑی نہ آتی! صاف کہہ دیتی کہ تمہیں غلط فہمی ہوئی ہے۔ میں کسی روشی اینڈ کمپنی سے واقف نہیں!"

"لیکن وہ ہے کون؟"

"یہ نہیں بتا سکتی!.... پہلے میں یہ چاہتی تھی کہ اس کے یہاں آنے کا مقصد معلوم کروں! مگر اب یہ چاہتی ہوں کہ وہ اس شہر ہی سے چلا جائے.... کیا تم میری مدد کر سکو گے!.... بولو.... معاوضہ دس ہزار.... اور تمہیں یہ بھی معلوم کرنا ہوگا کہ سر تنویر کی رسائی اس تک کیسے ہوئی!"

"دیکھئے محترمہ.... معاملہ بڑا ٹیڑھا ہے...."

"کیوں ٹیڑھا کیوں ہے!" لیڈی تنویر اسے گھورنے لگی وہ اپنی حالت پر قابو پا چکی تھی!

"آپ اس آدمی میں دلچسپی کیوں لے رہی ہیں جب کہ وہ آپ کے طبقے کا بھی نہیں؟"

"دس ہزار کی پیش کش تمہاری شکل دیکھنے کے لئے نہیں ہے!" لیڈی تنویر نے ناخوشگوار لہجے میں کہا۔

"میں کبھی اس غلط فہمی میں نہیں مبتلا ہوا۔" عمران مسکرا کر بولا!

"دس ہزار صرف اسی لئے ہیں کہ تم کسی بات کی وجہ پوچھنے کی بجائے کام کرو گے!"



"بہت خوب! اب میں سمجھ گیا! لیکن لیڈی تنویر.... اگر وہ یہاں سے جانے پر رضامند نہ ہوا تو.... اس صورت میں مجھے کیا کرنا ہوگا!"

"تو اب صورت بھی میں ہی بتاؤں.... دس ہزار...."

"ٹھہرئیے!.... ایک دوسری بات بھی سمجھ میں آرہی ہے!" عمران نے آہستہ سے کہا۔ چند لمحے خاموش رہا پھر بولا۔ "اگر وہ جانے پر رضامند نہ ہو تو دوسری صورت بھی ہو سکتی ہے!"

"کیا؟" لیڈی تنویر آگے کی طرف جھک آئی!

"اسے قتل کر دیا جائے؟"

لیڈی تنویر گھبرا کر پیچھے ہٹ گئی! اس کی آنکھیں حیرت اور خوف سے پھیل گئیں تھیں!

"نن.... نہیں.... ہرگز نہیں!" وہ ہکلائی!

"پھر سوچ لیجئے! بعض اوقات راز داری کے لئے سب کچھ کرنا پڑتا ہے!"

"کیا مطلب!" لیڈی تنویر بے ساختہ چونک پڑی!

"سر تنویر اس میں دلچسپی لے رہے ہیں!" عمران آہستہ سے بڑبڑایا!

"صاف صاف کھول کے! مجھے پریشان نہ کرو۔!"

"خیر ہٹائیے! یہ غیر ضروری بات ہے!.... مجھے تو صرف اتنا کرنا ہے کہ اسے یہاں سے کھسکا دوں!.... اگر نہ جائے تو.... بولئے!.... ختم کر دیا جائے نا اسے!"

"نہیں.... ہرگز نہیں!"

"کسی کو کانوں کان خبر نہ ہوگی.... اور دس میں صرف پانچ کا اضافہ.... پندرہ ہزار میں معاملہ فٹ۔"

"کیا تم لوگ یہ بھی کرتے ہو!"

"لوگ نہیں صرف روشی!"

"کیا وہ اینگلو برمیز لڑکی!"

"جی ہاں! بس یہ سمجھئے جسے ایک بار دیکھ لیا وہ ہمیشہ کے لئے قتل ہو گیا!"

"کیا بکواس ہے!"

"آہا!... یہی تو آپ نہیں سمجھیں! قتل سے میری مراد یہ تھی کہ روشی اسے اپنے عشق کے جال میں پھنسا کر یہاں سے ہٹا لے جائے گی!"

"خام خیالی ہے اول تو وہ بوڑھا ہے۔ دوئم پختہ کردار کا مالک!.... یہ طریقہ قطعی فضول ثابت ہوگا!"

"غالباً اس کی آپ ہی کی سی عمر ہو گی!" عمران نے پوچھا اور غور سے اس کے چہرے کا جائزہ لینے لگا! لیڈی تنویر نے فوراً ہی جواب نہیں دیا! وہ کافی چالاک عورت تھی! اس نے لاپروائی سے کہا۔ "یہ قطعی غیر ضروری سوال ہے!"

"اچھا اب میں کچھ نہیں پوچھوں گا صرف اتنا بتا دیجئے کہ آپ اسے کب سے جانتی ہیں!"

"یہ بھی غیر ضروری ہے۔۔!"

"خیر مگر مجھے حیرت ہے کہ سر تنویر کی رسائی اس تک کیسے ہوئی!.... اگر وہ.... اسے جانتے ہیں تو پھر آپ کی تگ و دو فضول ثابت ہو گی!"

"تم مجھ سے کیا اگلوانا چاہتے ہو!" لیڈی تنویر غیر متوقع طور پر مسکرا پڑی!

"یہی کہ یہاں آنے پر اس نے آپ سے ملنے کی کوشش کی تھی یا نہیں!"

"تم غلط سمجھے ہو!...." لیڈی تنویر نے سنجیدگی سے کہا۔ "یہ کوئی ایسا آدمی نہیں ہے جس سے مجھے بلیک میلنگ کا خطرہ ہو! اس سے کسی طرح ملو اور اس بات پر آمادہ کرو کہ وہ یہاں سے چلا جائے۔ تم اسے بتا سکتے ہو کہ یہ لیڈی تنویر کی خواہش ہے!"

"اور اگر سر تنویر نے یہ خواہش ظاہر کی کہ وہ یہیں رہ جائے تو!" عمران نے پوچھا!

"سر تنویر!" لیڈی تنویر کے چہرے پر الجھن کے آثار نظر آنے لگے! "میں نہیں سمجھ سکتی کہ سر تنویر اسے کس طرح جانتے ہیں اور اس میں کیوں دلچسپی لے رہے ہیں!"

"اچھا اگر سر تنویر کو معلوم ہو جائے کہ آپ بھی اس میں دلچسپی لے رہی ہیں تو ان پر اس کا کیا ردِ عمل ہو گا!"

لیڈی تنویر چند منٹ عمران کو غور سے دیکھتی رہی پھر بولی۔ "لڑکے تم بہت چالاک ہو! مگر اس چکر میں نہ پڑو! ویسے اتنا ضرور کہوں گی کہ سر تنویر کی ملاقات اس سے نہ ہونے پائے تو بہتر ہے.... بس اب جاؤ!.... اس دوران میں اگر کوئی خاص ضرورت پیش آئے تو مجھے فون کر سکتے ہو۔۔! مجھے یقین ہے کہ تم اس کام کو بہتر طور پر کر سکو گے!"

"صرف ایک بات اور!" عمران جلدی سے بولا!

"نہیں اب کچھ نہیں!" لیڈی تنویر اپنا پرس اٹھاتی ہوئی بڑبڑائی!

"پہلے آپ صرف اس آدمی کے متعلق....!"

"شٹ اپ!" لیڈی تنویر مسکرا کر آگے بڑھ گئی! عمران اسے جاتے دیکھتا رہا۔۔!



## ٦

رات بہت تاریک تھی!.... مطلع شام ہی سے ابر آلود رہا تھا اور اب تو پورا آسمان بادلوں سے ڈھک گیا تھا! عمران لیڈی تنویر کے متعلق سوچتا ہوا اپنی ٹوسیٹر ڈرائیو کر رہا تھا! کچھ ہی دیر قبل اس سے جو باتیں ہوئی تھیں کافی الجھاوے دار تھیں۔ وہ دس ہزار خرچ کرنے کا ارادہ رکھتی ہے اور کام صرف اتنا تھا کہ اس گمنام آدمی کو شہر سے کہیں اور بھیج دیا جائے اور وہ آدمی لیڈی تنویر کے طبقے سے تعلق نہیں رکھتا تھا!

اس سلسلے میں صرف ایک ہی بات سوچی جا سکتی تھی وہ یہ کہ ہو سکتا ہے کبھی لیڈی تنویر سے اس کے ناجائز تعلقات رہے ہوں.... اور اب اسے اس سے بلیک میلنگ کا خطرہ ہو!

مگر.... یہ خیال بھی زیادہ دیر تک قائم نہ رہ سکا! کیوں کہ لیڈی تنویر زیادہ پریشان نہیں معلوم ہوتی تھی! حتیٰ کہ سر تنویر کے حوالے سے بھی اس نے جو تھوڑی بہت بے چینی ظاہر کی تھی وہ عمران کو مصنوعی ہی معلوم ہوئی تھی! یعنی وہ خواہ مخواہ یہ ظاہر کرنا چاہتی تھی کہ سر تنویر کو اس آدمی سے واقف نہ ہونا چاہئے!

کیس دلچسپ تھا!.... عمران نے پھر ٹوسیٹر کا رخ شاہی باغ ہی کی طرف موڑ دیا! وہ ایک بار پھر اس پراسرار آدمی کے کمرے کا دروازہ کھلوانے کی کوشش کرنا چاہتا تھا!....

کار ایک محفوظ جگہ چھوڑ کر وہ مزدوروں کی بستی کی طرف پیدل چل پڑا۔

یہ بستی اس وقت بالکل تاریک پڑی تھی.... گلیوں میں کہیں کہیں لیمپ کی روشنی کے دھبے نظر آ جاتے!.... یہ روشنی بھی ان مزدوروں کے کمروں کی تھی جنہیں شاید ملوں میں رات کی شفٹ پر کام کرنے جانا تھا!

عمران گلیوں سے گزرتا رہا۔ لیکن کسی نے بھی اس کی طرف توجہ نہ دی! کبھی کبھار ایک آدھ کتا مضمحل سی آوازیں نکالتا اور پھر خاموش ہو جاتا!

وہ اسی گلی میں پہنچ گیا، جہاں اسے جانا تھا!.... پھر وہ اس کمرے کی طرف بڑھ ہی رہا تھا کہ یکایک اسے ٹھٹک جانا پڑا۔ کیوں کہ کسی نے کمرے کا دروازہ اندر سے کھولا تھا!

وہ ایک طرف ہٹ گیا.... کسی نے کمرے سے نکل کر دروازہ بند کیا! اس نے اپنے داہنے ہاتھ میں کوئی وزنی سی چیز لٹکا رکھی تھی پھر عمران نے اسے گلی کے دوسرے سرے کی طرف جاتے دیکھا! عمران بھی آہستہ آہستہ چلنے لگا! لیکن وہ ایک دیوار سے لپٹا ہوا آگے بڑھ رہا تھا! اس نے محسوس کر لیا تھا کہ متعاقب چاروں طرف دیکھتا ہوا بہت احتیاط سے قدم بڑھا رہا ہے!

"ہیلو... سوپر... فیاض!" عمران دروازے کی طرف مڑ کر مسرت آمیز لہجے میں چیخا۔

"بھئی میں مخل ہوا!" فیاض مسکرا کر بولا "تم اس وقت اپنی زندگی کا ایک اہم کام انجام دے رہے تھے! بہرحال میں تمہیں ایک حیرت انگیز خبر سنانے آیا ہوں!"

"ہائیں کیا بچہ ہوا ہے تمہارے!" عمران پر مسرت لہجے میں چیخ کر کھڑا ہو گیا!

فیاض صرف برا سا منہ بنا کر رہ گیا! لیکن اس نے جیب سے ایک لفافہ نکال کر عمران کے سامنے ڈال دیا۔

عمران لفافے سے خط نکال کر بلند آواز میں پڑھنے لگا۔

"فیاض صاحب!

میں ارشاد آپ سے مخاطب ہوں! اخبارات میں تیمور اینڈ بارٹلے والوں کے جرائم کے متعلق پڑھنے کے بعد آپ کو یہ خط لکھ رہا ہوں۔ میں بھی اس فرم کا ایک حصہ دار تھا! لیکن ان کے غیر قانونی بزنس میں میری شراکت نہیں تھی! عرصہ سے مجھے ان لوگوں پر شبہ تھا! لیکن میں کھل کر کوئی بات نہیں کہہ سکتا تھا کیونکہ میرے پاس اپنے دعوئی کی دلیل میں کوئی ٹھوس ثبوت نہیں تھا! مجھے بعض ذرائع سے صرف اتنا معلوم ہو سکا تھا کہ وہ غیر قانونی طور پر منشیات کی درآمد اور برآمد کرتے ہیں! میں نے اپنا سرمایہ اس فرم سے نکالنے کی کوشش کی لیکن تیمور کے ہتھکنڈوں نے مجھے اس میں کامیاب نہ ہونے دیا! میں پولیس سے بھی شبہے کا اظہار کر سکتا تھا۔ لیکن ظاہر ہے کہ مجھ سے ثبوت ضرور مانگا جاتا!... لہٰذا میں نے کافی غور و خوض کے بعد پولیس کو اس فرم کی طرف سے متوجہ کرنے کے لئے یہ سارا ڈرامہ مرتب کیا تھا! ہڈیوں کے ڈھانچے کی حقیقت تو آپ پر واضح ہو چکی ہے! اس کے علاوہ اور دوسری باتیں بھی سو فیصدی مہمل تھیں! راضیہ کے وینٹی بیگ میں میں نے ہی سانپ رکھوایا تھا! اور وہ سانپ قطعی بے ضرر تھا! میں جانتا تھا کہ وہ اس دن یقینی طور پر شوروم میں جائے گی! بہرحال میں اپنے مقصد میں کامیاب ہو گیا! لیکن آپ کی کامیابی قابلِ رشک ہے! یہ سب کچھ کر ڈالنے کے باوجود بھی مجھے یقین نہیں تھا کہ پولیس ان کی غیر قانونی حرکتوں کا سراغ بھی پا لے گی! بہرحال میری طرف سے مبارکباد قبول فرمائیے میں دو تین دن بعد ارشاد منزل میں واپس آ جاؤں گا!"

خط ختم کر کے عمران نے برا سا منہ بنایا پھر بولا۔ یہ کھوسٹ یہی سمجھتا ہے کہ اس کی اس



حرکت کی بناء پر کامیابی ہوئی ہے! حالانکہ میں نے بہت پہلے تم سے کہا تھا!... تمہیں یاد ہو گا کہ میں نے تم سے کہا تھا کہ ارشاد والے معاملے کی جتنی زیادہ پبلسٹی ہو اتنا ہی اچھا ہے اور راضیہ کے وینٹی بیگ والے سانپ کی تشہیر خاص طور سے کی جائے!... کیونکہ مجھے پہلے ہی شبہ ہو گیا تھا کہ ارشاد اس طرح کسی خاص واقعے کی طرف اشارہ کرنا چاہتا ہے جس میں تیمور اینڈ بارٹلے والے ملوث ہیں!... تیمور اینڈ بارٹلے والوں کی کسی غیر قانونی حرکت کی طرف میں نے ارشاد کی اس حرکت سے پہلے ہی اشارہ کیا تھا... اور خدا کرے تمہاری عقل پر اتنے پتھر پڑیں کہ تم دوسری شادی کر کے اپنے موجودہ عہدے سے مستعفی ہو جاؤ!.. تم میری گرفتاری کا وارنٹ لائے تھے... خدا تمہیں غارت کرے...!"

فیاض خاموش ہی رہا! پھر تھوڑی دیر بعد بولا۔ "آخر ارشاد تنہا کیوں رہتا ہے!"

"ہاں! کیوں؟... یہ کوئی خاص بات نہیں۔ اسے آدمیوں سے زیادہ بلیاں خرگوش، کتے اور پرندے پسند ہیں! آدمیوں میں صرف نوکر پسند ہوں گے، جو اس کی ہر بات بے چوں و چرا تسلیم کر لیتے ہوں گے!..."

"مگر مجھے اس کے لئے کچھ نہ کچھ تو کرنا ہی پڑے گا!" فیاض نے کہا!

"کچھ اپنے لئے بھی کرو سوپر فیاض!" عمران سنجیدگی سے بولا۔ "کوکین کی اسمگلنگ کے سلسلے میں ابھی تمہیں کسٹم میں بھی ایک پارٹی کا پتہ لگانا ہے... جس کی مدد کے بغیر تیمور کامیاب ہو ہی نہیں سکتا تھا! یقیناً اس پارٹی کے لوگ ایکس فائیو تھری نائین کی پیٹیوں کو انسپکشن سے بچائے رکھتے ہوں گے!..."

"وہ سب ہو چکا ہے! تیمور کو سب کچھ اگلنا پڑا ہے۔ تین آدمی کسٹم سے بھی گرفتار کئے جا چکے ہیں!" فیاض نے کہا۔

"اچھا تو بس اب کھسک جاؤ! میں طلسم ہوشربا پڑھنے جا رہا ہوں!"

عمران نے کہا اور برا سا منہ بنا کر سر کھجانے لگا!

ختم شد